# برصغیر پاک و ہند کی شرعی حیثیت

## مسئلہ دار الحرب و دار الاسلام کی ایک نادر علمی تحقیق



مرتب

ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری

# برصغیر

# پاک و ہند کی شرعی حیثیت

مسئلہ دار الحرب و دار الاسلام کی ایک نادر علمی تحقیق

مرتبہ

ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری

مجلس یادگار شیخ الاسلام

قاری منزل، پاکستان چوک، کراچی ۷۴۲۰۰

# بر صغیر پاک و ہند کی شرعی حیثیت

مرتب

ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہان پوری


ناشر: مجلس یادگار شیخ الاسلام۔ پاکستان

طابع: الحزن پرنٹرز، پاکستان چوک، کراچی۔ 74200

اشاعت: ۱۹۹۳ء

صفحات: ۱۷۲

قیمت: ........ روپے


ملنے کے پتے

## مکتبہ شاہد

۱/۹ علی گڑھ کالونی۔ کراچی ۷۵۸۰۰

- الجمعیۃ اکیڈمی، محلہ جنگی قصہ خوانی بازار۔ پشاور
- مکتبہ قاسمیہ، اردو بازار۔ لاہور
- کتب خانہ رشیدیہ، مدینہ مارکیٹ۔ راولپنڈی
- مکتبہ رشیدیہ، سرکی روڈ۔ کوئٹہ
- کتب خانہ مجیدیہ، بیرون بوہڑ گیٹ۔ ملتان
- مکتبہ بنوریہ، نیو ٹاؤن۔ کراچی

## مکتبہ رشیدیہ

قاری منزل، مرار اسٹریٹ، پاکستان چوک، کراچی ۷۴۲۰۰

# فہرست

# دیباچہ

## ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہان پوری

کسی ملک کے باشندوں کے لیے ان کے ملک کی دستوری اور قانونی حیثیت بنیادی اہمیت رکھتی ہے ۔ملک کی قانونی (شرعی) حیثیت ہی اس قوم کے فلسفۂ حیات کی روح ، اس کے اخلاق کی بنیاد، اس کے فکر کا محور، اس کے عمل کا محرک اور اس کے اشتراک واتحاد کی اساس ہوتی ہے ۔یہی چیز وطن سے عشق کا وسیلہ بنتی ہے اور یہی عشق وطن کی آزادی اور اس کے دفاع کے لیے سرفروشی اور جان نثاری کا جذبہ پیدا کرتا ہے ۔ یہ جذبہ جب پیدا ہوتا ہے تو اسے خاکِ وطن کا ہر ذرہ قابل پرستش اور دیوتا نظر آنے لگتا ہے ۔اگر کسی قوم میں یہ جذبہ پیدا نہ ہو تو وہ اپنے وطن کی آزادی کے لیے نہ تو اپنی جان کو جوکھوں میں ڈالتی ہے ، نہ اس میں وطن کے دفاع کے لیے سرفروشی کی تمنا پیدا ہوتی ہے اور نہ وطن کی تعمیر و ترقی کے لیے کوئی کارنامہ انجام دیا جاسکتا ہے ۔

برصغیر پاک وہند کی تاریخ سیاسی پر نظر ڈالیں تو ہمیں صاف نظر آجاتا ہے کہ جو اہل ملک اور خصوصاً مسلمان برٹش حکومت کو غاصب اور ملک کو دارالحرب سمجھتے تھے وہی آزادی کی تحریک کے رہنما تھے ۔جن حضرات کے نزدیک مغلیہ عہدِ حکومت اور برٹش عہدِ استعمار میں ملک کی قانونی اور شرعی حیثیت میں کوئی فرق نہ تھا اور جن کے نزدیک برطانوی عہد میں بھی برصغیر بہ دستور دارالاسلام ہی رہا تھا، ان کا ملک کی آزادی یا پاکستان کی تحریک سے کچھ تعلق نہ تھا۔

اس حقیقت کا پہلا آشنا وہ تھا جس نے لیلیٰ وطن کی غلامی کی صبح کو اس کی

حیثیت کی طرف اشارہ کیا تھا، اس فکر اور جذبے کو قانون کی زبان عطا کی تھی اور ملک کی دارالاسلام سے دارالحرب میں تبدیلی کی طرف اشارہ کر کے تحریکِ آزادی اور استخلاص وطن کے لیے سعی و جہد کا جواز فراہم کیا تھا۔ اسی مقام پر جہادِ وطن کے لیے پہلا قافلۂ شوق تیار ہوا تھا اور حریت و استقلال وطن کے لیے ایثار و قربانی کا شوق فراواں پیدا ہوا تھا۔ حقیقت کے پہلے آشنا سے میرا اشارہ حکیم الہند شاہ عبدالعزیز دہلوی کی طرف ہے۔

تحریکِ پاکستان کی محرک اور مجوز بھی کوئی چیز تھی تو وہ یہی کہ ملک دارالحرب ہو گیا تھا۔ ورنہ اگر مغلیہ عہدِ سلطنت ہی کی طرح برٹش دورِ حکومت میں بھی ملک بدستور دارالاسلام تھا تو پاکستان کے لیے تحریک اور اس کے قیام کا کیا جواز تھا۔ دارالاسلام کو ترک کر کے کیا بنایا؟ اگر نظریۂ پاکستان کے اولین رہنما سرسید کے بقول انگریزی حکام اولوا الامر منکم میں شامل تھے اور ان کی اطاعت مثل اطاعت خدا اور رسولؐ کے مسلمانوں پر واجب تھی اور ملک اس وقت بھی دارالاسلام (اسلام کا گھر اور قلعہ) تھا تو اس دارالاسلام سے روگردانی کو اسلام سے ارتداد اور اسلامی حکومت سے بغاوت سے کم تر درجے کی چیز قرار دیا جا سکتا ہے؟

---

تحریکِ آزادی کا کارواں اور تحریکِ پاکستان کا قافلۂ شوق تاریخ کے مختلف نشیب و فراز سے گزر کر آزادی کی منزل تک پہنچا ہے۔ اس سفر کے کئی مرحلے اور ہر مرحلے کی متعدد منازل ہیں؛

پہلا مرحلہ وہ تھا جب مسلمانوں نے اپنی ہی قوت بازو سے اہل وطن کو آزادی کے ساحل مراد تک پہنچا دینے کا عزم کیا تھا۔ یہ مرحلہ تاریخ تحریک آزادی کے پہلے پچاس سالہ دور پر پھیلا ہوا ہے۔ اس مرحلے کا آغاز ۸-۱۸۰۷ء میں ہوتا ہے جب حضرت شاہ عبدالعزیز نے ملک کی قانونی حیثیت کے بارے میں دو ٹوک الفاظ میں اس کے

دارالحرب ہو جانے کا فتویٰ دیا تھا۔ یہ دور ۱۸۵۷ء میں تحریکِ آزادی کی ناکامی پر ختم ہوتا ہے۔ اس مرحلے میں تمام مساعی اور جدوجہد کا مقصد مغلیہ قومی حکومت کا احیا رہا تھا۔

۱۸۵۷ء کے بعد قافلۂ حریت کے سامنے ملکی قومی جمہوری حکومت کا نصب العین نمایاں ہوتا چلا گیا۔ یہ تحریکِ آزادی کے سفر کا دوسرا مرحلہ تھا۔

پہلے مرحلے کے منازل میں حضرت سید احمد بریلوی اور شاہ اسماعیل دہلوی کی دعوتِ اصلاح (۱۸۱۶ء) اور انقلابی تحریک میں اس کی تبدیلی (۱۸۲۱ء)، تحریک جہاد کی ناکامی (۱۸۳۱ء) اور تحریک استخلاص وطن (۱۸۵۷ء) کے واقعات وحوادث پیش آئے تھے

دوسرے مرحلے کے منازل دارالعلوم دیوبند کا قیام (۱۸۶۷ء)، انڈین نیشنل کانگریس کی تشکیل (۱۸۸۴ء)، جمعیتہ الانصار (دیوبند) کا قیام (۱۹۰۹ء)، تحریکِ خلافت کا آغاز اور جمعیت علماے ہند کا قیام (۱۹۱۹ء) اور اس دوران میں کئی اور قومی وملکی تحریکات کی صورت میں نمایاں ہوئی تھیں۔

---

اسی دوران میں استعمار پرستانہ تحریکات بھی پیدا ہوئیں۔ سرسید کی ایجوکیشنل کانفرنس (۱۸۸۵ء) اور پیٹریاٹک ایسوسی ایشن (۱۸۸۸ء) نیز مسلم لیگ کا قیام (۱۹۰۶ء) اس سلسلے کی مختلف کڑیاں ہیں۔ اس کے ساتھ علی گڑھ کے اہل نظر، بریلی، فرنگی محل، (لکھنو) اور بدایوں کے علما، اہل حدیث کی ایک جماعت اور دیوبندی مکتبۂ فکر کی خانقاہی جماعت اسی سلسلے کی مختلف کڑیاں تھیں۔ یہ رجعت پرستانہ مراکز اور جماعتیں اپنے اپنے دائروں میں اگرچہ موثر نظر آتی ہیں لیکن دیوبند کی انقلابی جماعت اور کانگریس کی ملکی اور قومی تحریکات کے مقابلے میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ ان کے بہترین دماغ متاثر ہو کر رجعت پرستانہ تحریکات سے الگ اور دیوبند کی انقلابی جماعت اور کانگریس کی قومی تحریکات میں شامل ہوتے رہے۔

اگرچہ یہ قوتیں تحریکِ آزادی وطن کو روکنے اور کانگریس اور جمعیت علماے

ہند کے پیش نظر مقاصد سے انھیں ہٹانے میں یکسر ناکام رہیں، لیکن ہندوستان کی تاریخ سیاسی کا ایک مسئلہ ایسا بھی تھا جس میں تنگ نظری یا عدم بصیرت یا اس کی اہمیت کے عدم ادراک نے ملک کی تاریخ کو یکسر پلٹ کر رکھ دیا۔ یہ مسئلہ ملک کا ہندو مسلم یا فرقہ وارانہ مسئلہ تھا۔ اول تو متحدہ قومیت کا جوش اس مسئلے کے فہم وادراک میں مانع رہا اور اگر کسی درجے میں اس کا اعتراف کیا بھی گیا تو اس کی اہمیت کو نہ سمجھا گیا اور اس کے حل کی طرف پوری توجہ نہ دی گئی۔ مسلم لیگ کی قراردادِ لاہور اور پاکستان کی تحریک کے پس منظر میں سب سے اہم یہی مسئلہ تھا۔ یہ مسئلہ تحریکِ آزادی کے آغاز ہی سے موجود تھا۔ برٹش استعمار نے اسے ہوا دی تھی، رجعت پسند تحریکوں اور جماعتوں نے اسے ملک کا پہلا اور سب سے اہم مسئلہ بنا کے اسے عوام کے جوش وجذبات کے حوالے کر دیا تھا اور لیڈروں نے قسم کھالی تھی کہ اب وہ کسی وضاحت، یقین دہانی اور وعدے سے مطمئن اور کسی فیصلہ وقرارداد سے متفق نہ ہوں گے۔ اس کے باوجود اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ کسی قرارداد اور فیصلے سے متفق نہ ہونے میں سب سے بڑی رکاوٹ ایک فریق کی تنگ نظری اور اس مسئلے کی قرار واقعی اہمیت نہ سمجھنے کی غلطی تھی۔

یہ ایک قطعی غیر فرقہ وارانہ مسئلہ تھا۔ اس میں مذہبی جذبات کو استعمال کیا گیا تھا۔ اس میں مذہبی زبان، ایک خاص اسلوب اور شرعی قسم کے استدلال سے بھی کام لیا گیا تھا، لیکن کوئی خاص زبان واسلوب اور استدلال مسئلے کی اہمیت اور نوعیت کو تبدیل نہیں کر سکتے۔ پاکستان کے قیام کا مسئلہ ہندوستان کی سیاسی تاریخ کا ایک قطعاً سیاسی مسئلہ تھا اور اس کا ایک خاص سیاسی پس منظر تھا۔

---

اس مسئلے پر ایک اور طرح سے غور فرمائیے کہ آیا مسلم لیگ ایک مسلمان اور اسلامی جماعت تھی یا ایک قومی جماعت؟ اگرچہ بانی تحریک پاکستان اور مسلم لیگ

کے دورِ آخر کے صدر نے مسلم لیگ کے اندر اور تحریک کے دوران میں اس بحث کو اٹھنے نہیں دیا۔ لیکن یہ تو ایک حقیقت ہے کہ مسلم لیگ میں غیر مسلم شامل، اور اس کے صدر بھی ہوئے تھے نیز تحریکِ پاکستان میں سرگرم تھے۔ بالآخر ۱۹۷۴ء میں لیگیوں کو بھی اپنی تمام آزاد خیالیوں اور نہ چاہنے کے باوجود یہ تسلیم کر لینا پڑا کہ قادیانی دائرہ اسلام میں داخل نہیں۔ احناف اور اہل حدیث کے نزدیک تو عقائد کا دائرہ اس سے بہت تنگ ہے۔

---

پاکستان کے مطالبے کی اصل نوعیت یہ ہے کہ تقسیم ملک کی تجویز اور قیام پاکستان کا مطالبہ کسی اسلامی عقیدے پر مبنی نہ تھا بلکہ ہندوستان کے فرقہ وارانہ مسئلے کا ایک سیاسی حل تھا۔ جسے غیر مسلموں کی تائید بھی اسی طرح حاصل تھی جس طرح مسلمانوں کی۔ پھر کوئی ایسی سیاسی تجویز اسلامی تجویز کیوں کر ہو سکتی ہے۔

ہندوستان کے سیاسی مسئلے کے حل کے لیے زیادہ سے زیادہ تقسیم ملک کی ایک سو پینتالیس تجاویز سامنے آئی ہیں۔ ان میں سے چالیس غیر مسلم افراد، ادارے یا جماعتیں ہیں، جن میں ہندو، عیسائی اور قادیانی شامل ہیں۔ کیا ان غیر مسلموں نے اس تجویز کی اس لیے تائید کی ہو گی کہ اس تجویز کے مطابق اسلامی حکومت کا قیام عمل میں آ رہا تھا یا یہ تجویز مسلمانوں کے مفاد میں تھی؟ ایسا تو نہ تھا کہ انھوں نے تجویز کے آئینے میں اپنے مفاد کی شکل دیکھ لی تھی۔ بالفرض اس میں مسلمانوں ہی کا مفاد تھا اور اس سے اسلامی نظام حکومت کا قیام ہی مقصود تھا تو ہمیں ہندو مہاسبھا، اس کے صدر و سیکریٹری، دوسرے ہندوؤں، عیسائیوں اور قادیانیوں کا ان کی اسلام دوستی، مسلم مفادات کے حصول اور قیام پاکستان کی تحریک میں ان کی تائید کے لیے شکر گزار ہونا چاہیے اور اگر یہ ہندوستان کے سیاسی فرقہ وارانہ مسئلے کا محض ایک حل تھا جسے بلا تخصیص عقیدہ و مذہب اہل ملک کی ایک کثیر تعداد نے پسند کیا تھا تو ان اصحابِ فکر اور

علماے دین کو اسلام دشمن، ملت فروش، اور ہندو کا ایجنٹ کہنے کا کیا جواز تھا، جنھوں نے اس تجویز کو فرقہ وارانہ مسئلے کا صحیح حل نہ سمجھا تھا اور ان کے نزدیک یہ تجویز مسلمانوں کے اجتماعی مفاد کے بھی خلاف تھی؟

---

حقیقت یہ ہے کہ ہندوستان میں کانگریس اور لیگ دو قومی جماعتیں تھیں کانگریس میں ہندوؤں کی اکثریت تھی اور اس میں دیگر قوموں اور مذہبوں کے لوگ شامل تھے، وہ ہندو جماعت نہ تھی۔ مسلم لیگ میں مسلمانوں کی اکثریت تھی، اس میں غیر مسلم شریک تھے۔ اس کے نام میں "مسلم" کے سوا کچھ بھی مسلم نہ تھا۔ کانگریس اور لیگ کے علاوہ ہندوؤں اور مسلمانوں کی فرقہ وارانہ جماعتیں تھیں۔ ان میں کچھ استعمار دشمن تھیں، جنھیں ہم انقلابی کہہ سکتے ہیں اور کچھ رجعت پرست اور استعمار کی آلہ کار یا نہ جانتے بوجھتے استعمار کے مقاصد کو فائدہ پہنچانے والی جماعتیں تھیں۔

اس سلسلے میں یہ وضاحت بیجا نہ ہوگی کہ بعض جماعتیں آزادی پسندی اور استعمار دشمنی میں کانگریس کی معاون جماعتوں کی حیثیت رکھتی تھیں اور خواہ مذہبی ذوق رکھنے والے انھیں پسند نہ کریں، لیکن ان کی حیثیت قومی سے کچھ زیادہ مختلف نہ تھی۔ میرا اشارہ سوشلسٹ اور کمیونسٹ پارٹیوں کی طرف ہے۔ لیکن ان دونوں پارٹیوں میں بھی ایک بین فرق کو نظرانداز نہ کر دینا چاہیے۔ سوشلسٹ پارٹی کی سوچ ملکی تھی وہ صرف ہندوستان میں آئندہ اقتصادی اور معاشی نظام کے بارے میں اپنا خاص فکر اور نقطۂ نظر رکھتی تھی۔ اس کے رہنما اور ارکان مذہبی ذوق رکھنے والے نہ تھے، لیکن مذہب کے منکر اور دشمن بھی نہ تھے۔ اس کے برعکس کمیونسٹ پارٹی کے سیاسی اور اقتصادی فلسفے کی بنیاد مذہب کی نفی پر تھی۔ اس کا آئیڈیل ملک سے باہر تھا، وہ برصغیر کے مخصوص حالات، اس کے باشندوں کے ذوق ورجحان اور مذہب پسندی کے

خصوصیات کو نظرانداز کر کے کمیونزم فلسفے کے مطابق انقلاب لانا چاہتی تھی ۔۔ پھر اس
بات کو بھی نظرانداز نہیں کیا جاسکتا کہ برصغیر کی سیاسی تاریخ کے نہایت نازک لمحات
میں اس نے اپنے جماعتی اور سیاسی کیریکٹر کا ثبوت نہیں دیا اور عقیدے کے بالکل
برعکس لیگ میں شامل ہو کر مذہبی نعرے بازی کی سیاست کو اختیار کر لیا ۔ جب اس
نے سیاست کا یہ انداز اختیار کیا تھا تو وہ جان بوجھ کر مسلمانوں کو یا مسلم لیگ کو
دھوکا دے رہی تھی ۔

---

ہندوستان کی سیاسی اور ملی تاریخ میں جمعیت علماے ہند کو خاص اہمیت
حاصل رہی ہے ۔ اس کا وجود " علما کی اسمبلی " سے ہرگز مختلف نہ تھا ۔ جمعیت علماے
ہند مختلف مکاتب فکر کے علما کا سب سے بڑا اتحاد تھا ، جس میں حنفی ، اہل حدیث ، لکھنو
بدایوں ، اجمیر ، دیوبند وغیرہ کے حنفی علما کے تمام مقتدر خانوادوں کے علما شامل تھے
برصغیر کی تاریخ میں علما کا اس سے بڑا اتحاد کبھی قائم نہیں ہو سکا ۔ جمعیت علماے ہند
" علما کی کونسل " تھی ، جس کے قیام کی آرزو کا علامہ اقبال نے خواب دیکھا تھا ۔ اگرچہ
رفتہ رفتہ مقامی اور صوبائی سطح کی جمعیتیں قائم ہو گئی تھیں اور اس کے مقابلے میں
بھی انجمن علما یا جمعیت علما کا قیام عمل میں لایا گیا ، لیکن جمعیت علماے ہند کی مرکزی
حیثیت اور اس کی دینی اور سیاسی اہمیت میں فرق نہیں پڑا ۔ اس کا سیاسی اور مذہبی کردار
روز بہ روز نمایاں ہوتا گیا ۔

---

آزادی سے قبل جمعیت علماے ہند کی جدوجہد کے کئی اہم اور بڑے دائرے
تھے ؛

ا .... آزادی کے لیے جدوجہد ۔ اس کے لیے اس نے اپنے پلیٹ فارم سے تحریک چلائی اور
دوسری قومی اور ملی انقلابی جماعتوں سے اشتراک عمل بھی کیا ۔

۲ ـــ مسلمانوں کی ملی ضروریات کا انتظام مثلاً ؛ مذہبی تعلیم، تبلیغ واشاعت اسلام، اصلاح ملی، تنظیم واتحاد بین المسلمین، قیام مدارس دینیہ، تنظیم مساجد، اوقاف کا انتظام وغیرہ۔

۳ ـــ دستوری مطالبات اور قانون سازی کے میدان میں جدوجہد۔ اس سلسلے میں شاردا ایکٹ، سول میرج ایکٹ، قاضی بل، شریعت بل، خلع بل اور مسلمانوں کے پرسنل لا کے سلسلے میں مطالبات، تحفظات، انتظامات وغیرہ

۴ ـــ اس کی خدمات کا ایک اہم میدان بین الاسلامی سیاسی خدمات بھی ہیں۔ اگرچہ جمعیت علماے ہند کے دیوبندی اکابر بہت پہلے سے اس میدان میں سرگرم عمل تھے اور اپنے ایثار اور قربانی کا نقش جمیل تاریخ کے صفحات پر ثبت کر چکے تھے، لیکن جمعیت علماے ہند کے قیام کے بعد ان کوششوں نے زیادہ منظم شکل اختیار کر لی تھی۔ ان کوششوں میں افغانستان، ایران، مصر، ترکی، عراق وشام، عربستان، حبشہ، مراکش، الجزائر وغیرہ کی آزادی کی تحریکوں، ان مملکتوں کے حدود اور ان کی قومی حکومتوں کے قیام اور حفظ وبقا کی کوششوں اور ان کے خلاف استعماری سازشوں کو ناکام بنانے میں جمعیت نے تحریکیں چلائیں اور اس سلسلے میں اس کے سیکڑوں رہنما اور ہزاروں کارکن جیلوں میں گئے۔

ان مختلف دائروں میں جو جمعیت علمائے ہند کی خدمات کے نہایت جلی عنوانات ہیں، اس کے مساعی اور قربانیوں کا ابھی تک جدید علمی انداز میں کوئی تذکرہ مرتب نہیں ہوا کہ مقامی اور ملکی سطح سے لے کر بین الاسلامی اور بین الاقوامی سطح تک اس کی خدمات کا قرار واقعی اندازہ کیا جاسکے۔ میں خود بھی اس وقت اس بحث کو اس سے آگے نہیں لے جاسکتا۔ میں اس وقت جمعیت کی صرف ان کوششوں کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہوں جو اس نے ملک کی تحریک آزادی کے ساتھ ساتھ دستوری اور قانون سازی کی سطح پر کی ہیں۔

---

جمعیت علماے ہند نے اپنی زندگی کے آغاز ہی میں اندازہ لگا لیا تھا کہ ملک کا آئندہ جو دستور بھی بنے گا، وہ جمہوری بنیادوں پر بنے گا۔ ۱۸۵۷ء کے جہادِ آزادی کی ناکامی نے مغلیہ حکومت کے احیا یا کسی قسم کی مسلمان حکومت کے قیام کو خارج از امکان قرار دے دیا تھا۔ سیاسی بصیرت کا تقاضا یہ تھا کہ قوم کو آئندہ کسی نئے غلبہ واستبداد سے بچایا جائے اور ملک میں ایسی دستوری اور جمہوری حکومت کا قیام ممکن بنایا جائے جو مسلمانوں اور ملک کی دیگر اقلیتوں کے اجتماعی مفاد کے خلاف نہ ہو۔ یہ نقطۂ نظر صرف جمعیت علماے ہند ہی کا نہ تھا، بلکہ تمام ملی انقلابی جماعتوں، مسلمان کانگریسیوں اور آزاد خیال اور نیشلسٹ مسلمانوں کا بھی یہی خیال تھا۔ اگرچہ اس جدوجہد میں بہت مشکل مقام آئے اور ۱۹۳۷ء خصوصاً ۱۹۴۰ء کے بعد مسلم لیگ کے فرقہ وارانہ وانتہا پسندانہ اندازِ سیاست نے تو اس منزل کو بہت دور کر دیا تھا جب کہ مسلم لیگ کے صدر نے ایک بیان میں یہاں تک کہہ دیا تھا کہ ہمیں پاکستان دے دو اور ہندوستان میں تم بہ خوشی ہندو راج قائم کر لو۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ انڈونیشیا اور پاکستان کے بعد دنیا کی تیسری بڑی مسلمان اکثریت کو، جو ایک خطۂ زمین اور ایک ملک کی سرزمین میں آباد تھی، کسی نئے دستوری یا سیاسی استبداد کے حوالے نہیں کیا جاسکتا تھا(۱)۔ جمعیت علماے ہند نے شروع ہی سے اپنے دستوری نصب العین کا تعین کر لیا تھا۔ وہ رفتہ رفتہ اسی نصب العین کو پالینے کی جدوجہد میں مصروف رہی۔

---

(۱) ـــ انڈونیشیا دنیا کا سب سے بڑا مسلمان ملک ہے لیکن اس کی آبادی تیرہ کروڑ سے زیادہ نہیں بنگلہ دیش کی آبادی بارہ کروڑ اور پاکستان کی آبادی دس کروڑ سے زیادہ نہیں۔ ہندوستان میں مسلمانوں کا دعوا ہے کہ ان کی تعداد بیس کروڑ یا اس سے زیادہ ہے۔ جب کہ راجیو حکومت نے تقریباً سولہ کروڑ آبادی تسلیم کر لی تھی۔ اس لیے مسلمان آبادی کا سب سے بڑا ملک، جہاں مسلمان آزاد اور حکومت کے کاروبار میں برابر کے شریک ہیں، ہندوستان ہے۔

جمعیت کی تاریخ میں ہمیں سب سے پہلے ۱۹۲۳ء میں اس کا سراغ ملتا ہے۔ جب اس نے لالہ جیت رائے اور ڈاکٹر مختار احمد انصاری کے مرتبہ "میثاق ملی" کو اپنے مقاصد سے قریب پاکر اس پر اظہار رائے کیا تھا۔ یہ میثاق ملی کانگریس کی ایک سب کمیٹی نے تیار کیا تھا اور ستمبر ۱۹۲۳ء میں خصوصی اجلاس کانگریس منعقدہ دہلی کے صدر مولانا ابوالکلام آزاد کے فیصلے کے مطابق چھاپ کر مختلف جماعتوں کو بھیجا گیا۔ اس میثاق ملی کی ایک شق میں کہا گیا تھا:

> "تمام ملتوں کو جن سے قوم ہند مرکب ہے، کامل مذہبی آزادی یعنی آزادی عقائد، عبادت، تبلیغ، اجتماع اور تعلیم حاصل ہوگی اور یہ آزادی ایک ایسا آئینی حق ہوگا جس کی ترمیم، تنسیخ، معطلی یا اس میں کسی نوع کی مداخلت کسی حکومت کے لیے جائز نہ ہوگی۔ (جمعیت علما کیا ہے؟، لاہور۔ ص ۱۶۹)

اگرچہ پورے میثاق ملی پر غور کرکے آخری رائے دینے کے لیے جمعیت علماے ہند نے نو (۹) اہل علم اور اصحاب فکر و نظر کی ایک سب کمیٹی بنادی تھی لیکن مذکورہ بالا شق کو پسند کیا گیا۔

۱۹۳۱ء میں جمعیت علماے ہند نے خود اپنا ایک فارمولا پیش کیا، جس کی پہلی شق یہ تھی:

> "ہندوستان کی مختلف ملتوں کے کلچر، زبان، رسم الخط، پیشہ، مذہبی تعلیم، مذہبی تبلیغ، مذہبی ادارے، مذہبی عقائد، مذہبی اعمال، عبادت گاہیں، اوقاف آزاد ہوں گے۔ حکومت ان میں مداخلت نہ کرے گی۔"
>
> (جمعیت علما کیا ہے؟، لاہور۔ ص ۲۷۴)

۱۹۴۲ء میں پھر ایک قرارداد میں جمعیت علماے ہند نے اپنے دستوری نصب العین کو پوری طرح واضح کیا اور کہا:

> "وطنی آزادی میں مسلمان آزاد ہوں گے۔ ان کا مذہب آزاد ہوگا، مسلم کلچر اور تہذیب و ثقافت آزاد ہوگی۔ وہ کسی ایسے آئین کو ہرگز قبول نہ

کریں گے جس کی بنیاد ایسی آزادی پر نہ رکھی گئی ہو۔"

(جمعیت علما کیا ہے؟، لاہور۔ ص ۳۴۳)

یہی مطالبہ جمعیت علمائے ہند نے اپنے چودھویں سالانہ اجلاس منعقدہ ۴۔ مئی ۱۹۴۵ء بہ مقام دہلی میں دہرایا اور اس میں مندرجہ ذیل مزید ایک شق کا اضافہ کیا:

"مرکزی حکومت میں اگر کسی بل یا تجویز کو مسلم ارکان کی ۳ / ۲ اکثریت اپنے مذہب یا اپنی سیاسی آزادی یا اپنی تہذیب وثقافت پر مخالفانہ اثر انداز قرار دے تو وہ بل یا تجویز ایوان میں پیش یا پاس نہ ہو سکے گی۔"

(جمعیت علما کیا ہے؟، لاہور۔ ص ۳۶۳)

---

کانگریس اپنے آغازِ قیام ہی سے ایک قومی جماعت کی حیثیت سے ملکی اور قومی مفادات اور غیر فرقہ وارانہ بنیاد پر ملک کی تعمیر کے لیے سرگرم عمل تھی۔ اپنی تاریخ کے مختلف ادوار میں ملک کے لیے ایک جمہوری اور غیر مذہبی (seculer) دستور کے باب میں اپنے نصب العین کا اعلان کرتی رہی تھی، سب سے پہلے اس نے اپنے پینتالیسویں سالانہ اجلاس منعقدہ کراچی (۲۹۔ مارچ ۱۹۳۱ء) میں بنیادی حقوق کے بارے میں ایک قرارداد پاس کی۔

(دوبارہ) سینتالیسویں اجلاس منعقدہ کلکتہ (اپریل ۱۹۳۳ء) میں بنیادی حقوق وفرائض اور معاشی پروگرام پر ایک جامع قرارداد پاس کی گئی۔ اس کے بعد ۱۹۴۵ء میں سر تیج بہادر سپرو کے زیر صدارت ایک کمیٹی میں بنیادی حقوق کا مسئلہ زیر بحث آیا کہ مستقبل کے ہندوستانی آئین میں اسے کیا جگہ دی جائے؟ اس قرارداد نے پہلی مرتبہ شہری حقوق اور معاشی حقوق میں امتیاز کیا۔ شہری حقوق کو عدالت کے ذریعہ نافذ کیا جا سکتا ہے، جب کہ معاشی حقوق کو عدالت کے ذریعے نافذ نہیں کیا جا سکتا۔

اس سلسلے میں کمیٹی نے سوشل ماحول اور معاشی حالات کو تبدیل کرنے کے لیے مثبت انداز میں منصفانہ قانون سازی اور دستور میں دونوں قسم کی دفعات کو جگہ

دینے کے لیے سفارش کی۔

(Federal India : A Design for Change, by Rasheeduddin Khan, New Delhi (India), 1992, P.70)

۱۹۴۵ء میں کانگریس نے اپنے انتخابی منشور میں ایک بار پھر اپنے مقاصد اور مستقبل میں ملک کے سیاسی نظام کے بارے میں اپنے نصب العین کا اعادہ کیا اور ملک کے عوام کو یقین دلایا:

" اب جب کہ گاندھی جی کی قیادت میں عدم تشدد کے ذریعے سیاسی آزادی حاصل کی جاچکی ہے نیشنل کانگریس کا فرض ہے کہ وہ سماجی اور معاشی آزادی کے لیے جدوجہد کرے، تاکہ ہندوستان کے تمام لوگوں کے لیے بلالحاظ نسل ومذہب یکساں مواقع فراہم ہوں۔ یہ مقصد ایک نئے اور مثبت طریق کار اور مادرِ وطن کی خدمت کے لیے تعمیری اسپرٹ کا متقاضی ہے۔

ہندوستان کے عوام نے آزادی حاصل کر لی ہے، لیکن اس کے ثمرات سے مستفیض ہونے کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے فرائض اور ذمہ داریاں بھی ادا کریں۔ کانگریسیوں کو یاد رکھنا چاہیے کہ عوام کی خدمت ان کا نصب العین رہا ہے اور اب بھی ہے اس لیے وہ بھی اپنے فرائض اور ذمہ داریاں نبھائیں۔...

ہندوستان کے لوگوں کے درمیان اتحاد پیدا کرنا۔... طبقاتی فرق مٹا دینا، جو پیدائش، فرقے یا مذہب کی بنا پر ہے، سب سے بڑی خدمت ہے۔ ایسا کرکے غیر طبقاتی جمہوری سوسائٹی قائم کی جاسکے گی اور سب سے بڑھ کر اخلاقی اقدار کی راہ میں حائل رکاوٹوں کا ہر قیمت پر خاتمہ کرنا ہے۔

(Selected Works of Maulana Abul Kalam Azad, Edited by Dr. Ravindra Kumar, Vol.3, New Delhi (India) 1991, P.280)

اس کے باوجود کہ ملک کی تقسیم نے جمہوری غیر مذہبی دستور کی منظوری اور

نفاذ میں بہت مشکلات پیدا کر دی تھیں ۔ لیکن جمعیت علمائے ہند کے رہنماؤں ، مولانا ابوالکلام آزاد اور دوسرے آزاد خیال اور نیشنلسٹ رہنماؤں نے کانگریس کو اپنی اعلان کردہ پالیسی سے ادھر ادھر ہٹنے نہیں دیا اور انھیں رہنماؤں کی کوششوں کا نتیجہ تھا کہ آزاد ہندوستان کی دستور ساز اسمبلی نے اپنے ابتدائی ایام ہی میں دستور کی نوعیت کے بارے میں صاف صاف اعلان کر دیا کہ اس کی حیثیت سیکولر (غیر مذہبی) ہوگی ۔

---

کانگریس کی قراردادوں کے مطابق ۱۹۴۷ء کے شروع ہی میں دستور سازی کا کام شروع کر دیا گیا تھا ۔ اولاً دستور ساز اسمبلی نے دستور سازی کے رہنما اصول طے کر کے ڈاکٹر بی ۔ آر ۔ امبیدکر کی صدارت میں ایک ڈرافٹنگ کمیٹی بنا دی ۔ ۴ ۔ نومبر ۱۹۴۸ء کو اس نے پہلا مسودہ قانون دستور ساز اسمبلی کے سامنے پیش کر دیا اور اس کی ہدایات کی روشنی میں ترمیم و اصلاح کے بعد دستور کو آخری شکل دے دی گئی ۔

" ۲۶ ۔ نومبر ۱۹۴۹ء تک اسمبلی کا کام جاری رہا ۔ مجلس دستور ساز نے دو سال گیارہ ماہ اٹھارہ دن میں بھارت کا دستور بنایا ۔ اس دستور بنانے پر حکومت کا ۶۴ لاکھ روپے خرچ آیا ۔ یہ دستور ۲۲ حصوں میں مرتب ہوا ۔ اس دستور کی رو سے آزاد بھارت اعلیٰ اختیار رکھنے والا غیر مذہبی جمہوری اور دولت مشترکہ کا ممبر بن گیا ۔

(مولانا آزاد --- ایک سیاسی ڈائری ، مرتبہ : اثر بن یحییٰ انصاری ، ص ۴۴۴)

" ڈاکٹر امبیدکر دستور بنانے والی کمیٹی کے صدر تھے ۔ دستور کے شروع میں یہ اعلان کیا گیا ہے کہ ہم باشندگان ہند نے اپنے ملک کو ایک مکمل اور موثر جمہوری مملکت بنانے ، اس کے تمام شہریوں کو اقتصادی اور سیاسی انصاف حاصل کرنے ، اظہارِ خیالات ، عقیدہ ، مذہب اور عبادت کی آزادی عطا کرنے ، سب کو یکساں معاشی مواقع حاصل کرنے ، نیز ان میں شخصی وقار اور قومی اتحاد قائم کرنے اور اخوت بڑھانے کے واسطے ہندوستان کو آئینی طور پر ایک اعلیٰ جمہوریت میں تشکیل دینے کے لیے مستحکم

ارادہ کرکے اپنی اساسی دستور ساز اسمبلی میں اس آئین کو دل سے قبول اور منظور کرتے ہیں ۔اس طرح یہ آئینی اور غیر مذہبی دستور منظور ہو گیا۔"

(حسرت موہانی ۔۔۔ایک سیاسی ڈائری، مرتبہ: اثر بن یحییٰ انصاری، ص ۲۷۹)

دستور کی منظوری کے کامل دو ماہ کے بعد ۲۶ ۔جنوری ۱۹۵۰ء کو ملک میں یہ دستور نافذ کر دیا گیا۔

"۲۶ ۔جنوری ۱۹۵۰ء کو خود مختار ہندوستان اور غیر مذہبی آئینی دستور کا نفاذ ہونے پر ہندوستان کے پہلے صدر بابو راجندر پرشاد چنے گئے اور وزیر اعظم کی حیثیت سے پنڈت جواہر لال نہرو کا از سر نو انتخاب عمل میں آیا اور ان کی نئی کابینہ نے حلف اٹھایا۔ سارے ملک میں خوشی کے شادیانے بجائے گئے ۔اس طرح ہندوستان نے اپنی مکمل آزادی اور غیر مذہبی جمہوری نظام کے قیام کا اعلان کر دیا۔"

(مولانا آزاد ۔۔۔ ایک سیاسی ڈائری، ص ۴۴۶)

ڈاکٹر رشید الدین خان (دہلی) لکھتے ہیں:

" موجودہ ہندوستانی ریاست ایک عظیم الشان تاریخی جدو جہد کے بعد وجود میں آئی ہے ۔ یہ شہریوں کا ایک اشتراک (Association) ہے، جس میں ہر شہری برابر اور آزاد ہے اور ذات، عقیدہ، رنگ، نسل، زبان، علاقہ، سکونت (Domicile)، مرتبے کے امتیاز کے بغیر مساوی حیثیت میں اس کا رکن ہے ۔ہندوستانی ریاست نہ تو مذہبوں کا وفاق ہے اور نہ مذہبی فرقوں کا مجموعہ ہے ۔ ہندوستان کے تمام شہری قانونی اور آئینی اعتبار سے ایک عام متحدہ قومی معاشرتی ریاست کے عناصر ترکیبی ہیں ۔"

" موجودہ ریاست کی بنیاد ایک دستور ہے جو بنیادی، غیر مذہبی (Secular) اور انسانی ہاتھوں کا بنایا ہوا ہے ۔ اس لیے ایک اسٹیٹ کو اسٹیٹ کے طور پر اور ایک سیکولر اسٹیٹ کو سیکولر اسٹیٹ کے طور پر کام کرنا چاہیے ۔ نہ اس سے کچھ کم، نہ اس سے کچھ زیادہ ۔"

(Federal India : by Dr. R.D. Khan, P.70)

---

جب تک ہندوستان نے اپنے غیر فرقہ وارانہ، جمہوریہ اور سیکولر ہونے کا اعلان اور اس کے بعد دستور نافذ نہیں کر دیا، ہندوستان کی اقلیتیں، خصوصاً مسلمان ایک سخت بے چینی میں مبتلا رہے تھے۔ دستور کے نفاذ کے بعد انھیں ہندوستان میں اپنی حیثیت اور اپنے مذہب، تہذیب، پرسنل لا کی طرف سے اطمینان ہوا۔ اگرچہ اب بھی انھیں تنگ نظری، فرقہ پرستی، تعصبات کا سخت سامنا ہے، لیکن ہندوستان کا غیر فرقہ وارانہ غیر مذہبی دستور ان کے لیے ایک ڈھال ہے۔

ہندوستان کے دستور کے سلسلے میں سیکولر اسٹیٹ کے لفظ نے مذہبی ذوق رکھنے والوں کو متوحش کر دیا تھا۔ لیکن جب دستور میں سیکولر اسٹیٹ کا لفظ استعمال کیا جارہا تھا تو یہ بات واضح کر دی گئی تھی کہ ہندوستان میں سیکولر ازم مذہب کے خلاف اندازِ فکر پر منطبق نہیں ہوتا۔ اس کا تعلق صرف عقیدے اور ضمیر کی آزادی سے ہے۔ اس کے باوجود ہندوستان میں ریاست کا کوئی مذہب نہیں ہے۔" ہندوستانی نقطہ نظر سے سیکولر ازم کی دوسری تعریف یہ کی گئی ہے کہ ہندوستانی سیکولر ازم کا مطلب ہے؛

"تمام مذاہب کی یکساں عزت۔" (Federal India ---- P.72)

اور یہ کہ

"تمام مذاہب کے معاملے میں ریاست کی غیر جانب داری۔"

(Selected Works of Maulana Abul Kalam Azad,
Edited by Dr. Ravindra Kumar,
Vol.2, New Delhi (India) 1991, P.123)

---

اس غیر فرقہ واری جمہوری غیر مذہبی دستور نے فیصلہ کر دیا کہ مسلمان اور دوسری اقلیتیں ہندوستان میں پابند اور مجبور اقلیتیں نہیں۔ وہ اس ملک میں برابر کی شہری ہیں اور خواہ ان کی تعداد اس ملک میں کتنی ہی قلیل کیوں نہ ہو، وہ اس ملک کی

اسی طرح مالک ہیں، جس طرح ملک کی کوئی دوسری قوم اور اکثریت مالک ہو سکتی ہے ملک کی قسمت کا کوئی فیصلہ ان کی رائے کے بغیر نہیں کیا جاسکتا۔ ہندوستان کی عظمت کا ہیکل ان کی شرکت کے بغیر مکمل نہیں ہو سکتا۔ اب ان کی آزادی اور ہمہ قسم کے حقوق کسی حکومت کے بخشے ہوئے نہیں یا کسی قابض واستبداد کی ان کے لیے رعایت نہیں، بلکہ ان کا قانونی حق ہے۔ یہ کوئی ایسی بات نہ تھی جو کاغذوں میں لکھ دی گئی ہو اور دستورِ ہند نامی دستاویز کی زینت بنادی گئی ہو لیکن عملی دنیا میں اس کا اعتراف نہ کیا گیا ہو۔ اس کے مثبت نتائج بھی سامنے آئے، چنانچہ ایک اخباری اطلاع کے مطابق:

> " ۱۲ - مئی ۱۹۵۰ء کو پٹیالہ یونین کے ۴۵ ہزار مسلمان جنھیں ۱۹۴۷ء میں فساد کی وجہ سے ہندو بنالیا گیا تھا، وہ دوبارہ مسلمان ہوگئے اور حکومتِ ہند نے انھیں نئے سرے سے پٹیالہ یونین میں بسانے کا کام شروع کردیا۔"
>
> ( روزنامہ خلافت بمبئی، ۱۴ - مئی ۱۹۵۰ء، بہ حوالہ "مولانا آزاد --- ایک سیاسی ڈائری"، ص ۴۵۳)

اس جمہوری غیرمذہبی دستور کا نتیجہ تھا کہ سردار ولبھ بھائی پٹیل نے ہندو راج کا مطالبہ کرنے والوں کو متنبہ کیا۔ خلافت بمبئی کے مطابق:

> " ۲ - اگست ۱۹۵۰ء کو دہلی میں وزیر داخلہ سردار پٹیل نے پنڈت کنزرو (H.N. KUNZRU) کے اعتراض کے جواب میں کہا کہ ملک میں شہری آزادی پر پابندی نہیں ہے۔ میں یہ ثابت کرنے کو تیار ہوں کہ ملک کا ایک طبقہ اس پر مطمئن نہیں ہے کہ اس نے گاندھی جی کو قتل کر ڈالا، بلکہ ہندو مہاسبھا کے سابق صدر مسٹر بھوپتکر کے ایک ساتھی نے مجھے مطلع کیا کہ یہ طبقہ وزیر اعظم نہرو کو بھی قتل کر ڈالنا چاہتا ہے۔ مسٹر بھوپتکر جلتے ہوئے بنگال پر تیل چھڑک کر ملک میں امن کو برباد کرنا چاہتے ہیں، لیکن ہم ہندو راج اور برہمن راج کے مدعیان کو ہرگز کامیاب نہ ہونے دیں گے۔"

(روزنامہ خلافت، بمبئی - ۱۴- اگست ۱۹۵۰ء، بہ حوالہ "مولانا آزاد ---
ایک سیاسی ڈائری"، ص ۴۵۸)

پرشوتم داس ٹنڈن صدر کانگریس نے ۲۰- ستمبر ۱۹۵۰ء کو ناسک میں کانگریس کے ستاونویں سالانہ اجلاس کے خطبہ صدارت میں کہا:

ہم پاکستان کے قیام کو تو نہ روک سکے، لیکن ہندوستان میں ہماری پالیسی ہندو، مسلمان، سکھ، بدھی، جین، پارسی اور عیسائی میں امتیاز نہیں کرتی ...... ہمارے دستور کے تحت ہماری حکومت غیر مذہبی ہے - اس میں ہر شہری کو مساوی حقوق حاصل ہیں - یہ ہمارے ملک کی شرافت اور دور اندیشی کا ثبوت ہے -" (مولانا آزاد --- ایک سیاسی ڈائری، ص ۴۶۳)

۱۱- اکتوبر کو صدر کانگریس بابو پرشوتم داس ٹنڈن نے دہلی سے شائع ہونے والی ایک اپیل میں ہندوستان کی غیر مذہبی پالیسی کی وضاحت کرتے ہوئے کہا:

"ہندوستان میں کسی مذہبی کتاب پر کوئی حکومت قائم نہیں کی جاسکتی کیوں کہ یہاں بہت سی مذہبی کتابیں موجود ہیں - لہذا مذہبی حکومت کے قیام کا مطالبہ ہندوؤں کی آپس میں خانہ جنگی کا باعث ہو جائے گا - اس لیے کہ وہ خود مختلف کتابوں کے پیرو کار ہیں - چناں چہ یہاں تمام مذہبی فرقوں کو مذہبی آزادی حاصل ہے -"

یہاں ہم نے سردار پٹیل اور بابو ٹنڈن کے بیانات کو پیش کیا اس لیے کہ انھیں مسلمانوں اور اسلام کے بارے میں غیر سنجیدہ کہا جاتا ہے - شاید ایسا ہی ہو، لیکن ہندوستان کے بارے میں ان کے اخلاص پر شبہ نہیں کیا جاسکتا - ان بیانات میں انھوں نے صاف لفظوں میں اس حقیقت کا اعتراف کیا ہے کہ ہندوستان کے لیے غیر فرقہ وارانہ غیر مذہبی دستور ہی مناسب تھا - اس کے سوا کسی خاص مذہبی کتاب اور فلسفے کی بنیاد پر کوئی نظام بنایا اور چلایا نہیں جاسکتا -

---

مولانا سعید احمد اکبر آبادی نے اس جمہوری دستور کی تیاری میں مشکلات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے، اس پر ان الفاظ میں تبصرہ کیا ہے:

"بہرحال کانگریس اور مسلم لیگ میں فرقہ وارانہ مسائل پر سمجھوتا نہ ہو سکا اور انجام کار دو قومی نظریہ پیدا ہوا اور اس کی بنیاد ہی پر ملک کی تقسیم عمل میں آئی اور اسی کی بنیاد پر پاکستان کو اسلامی حکومت قرار دیا گیا۔ تقسیم سے پہلے اور تقسیم کے بعد ہندو مسلمانوں میں جو نہایت شدید قسم کی منافرت، دشمنی اور عداوت پائی جاتی تھی وہ، اور پاکستان میں اسلامی حکومت کا قیام، یہ دونوں چیزیں ایسی تھیں جن کے پیش نظر اغلب یہی تھا کہ ہندوستان میں ہندو حکومت قائم ہوتی! لیکن ایسا نہیں ہوا بلکہ یہاں پارلیمنٹری نظام جمہوریت اختیار کیا گیا۔

اس نظام کے ماتحت ہر شخص جو ہندوستانی ہے، مذہب، ذات پات، رنگ و نسل کے اختلاف کے باوجود یکساں شہری حقوق رکھتا ہے، پیشوں میں ملازمتوں میں، عہدوں میں غرض کسی ایسی چیز میں جس کا تعلق اسٹیٹ سے ہے مذکورہ بالا چیزوں میں سے کسی کی بنیاد پر کوئی کسی قسم کا امتیازی برتاؤ نہیں کیا جائے گا، ہر شخص جو بالغ ہے اس کو رائے دینے کا حق ہو گا۔ شہری حقوق اس ملک کے ہر باشندے کو یکساں طور پر حاصل ہوں گے۔ حق رائے دہندگی (Adult Franchise) کے ذریعے پارلیمنٹ اور اسمبلیوں کا انتخاب ہو گا اور یہی پارلیمنٹ اور اسمبلیاں گورنمنٹ بنائیں گی۔ اس طرح جو گورنمنٹ بنے گی اس کی تشکیل میں تمام اہالیان ملک کا دخل ہو گا۔ گویا اصل طاقت بلا اختلاف مذہب و ملت عوام کے ہاتھ میں ہے۔ وہ جس کو چاہیں حکومت کے منصب پر بٹھا سکتے ہیں اور جب چاہیں اسے الگ بھی کر سکتے ہیں۔

اب لیجیے مذہبی آزادی! اس سلسلے میں دستور اعلان کرتا ہے کہ:

۱ .... ہندوستان کے سب لوگوں کو مساویانہ طور پر عقیدہ (Conscience) کی آزادی کا حق ہو گا اور ان کو اس بات کا بھی حق ہو گا کہ وہ آزادی کے ساتھ جس مذہب کو چاہیں مانیں، اس پر عمل کریں اور اس

کی تبلیغ کریں۔

۲ .... ہر مذہبی فرقے یا طبقے کو اس کا حق ہو گا کہ وہ مذہبی اور خیراتی کاموں کی خاطر؛

الف: ادارے قائم کریں اور چلائیں۔

ب: مذہبی معاملات میں اس کا وہ خود انتظام کریں۔

ج: اس ادارے کے لیے منقولہ یا غیر منقولہ جائداد حاصل کریں۔

د: اور اس جائداد کا انتظام قانون کے مطابق وہ خود کریں۔

(The Constitution of India,
Part. III, Article 25, 26.)

جب یہ دفعات دستور ساز اسمبلی میں پیش ہوئیں تو اقلیتی فرقوں کے نمایندوں کی طرف سے ان کا بڑے جوش و خروش کے ساتھ خیر مقدم کیا گیا۔ چنانچہ ایک صاحب نے فرمایا:

"جناب! یہ ہے اکثریت کا وہ عادلانہ اور مساویانہ برتاؤ جو اقلیتوں کو ان کے ساتھ دو قالب و یک جان بنا دے گا۔"

ایک اور صاحب نے کہا:

"میں اکثریتی فرقے کا تہ دل سے شکر گذار ہوں کہ انھوں نے اقلیتی فرقوں کے ساتھ بڑے عدل اور انصاف سے کام لیا ہے۔"

(Constitutional assembly debates,
Vol. VII, pp.260-67.)

دستور نے صرف یہی اعلان نہیں کیا ہے کہ ہر شخص کو مذہبی عقائد و اعمال اور اس کی تبلیغ و اشاعت کی آزادی ہوگی، بلکہ ساتھ ہی یہ بھی کہا ہے کہ "حکومت مذہب کے معاملے میں بالکل غیر جانبدار ہوگی اور اس بنا پر حکومت کے فنڈ سے جو تعلیمی ادارے چلیں گے، ان میں کسی مذہب کی تعلیم کا بندوبست نہیں ہوگا۔"

(The constitution of India,

Part III, Article 28.)

(برصغیر پاک و ہند کی شرعی حیثیت، ص ۴۸-۴۹)

---

دستورِ ہند کی اس غیر فرقہ واری جمہوری اور سیکولر حیثیت کا اعتراف شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی نے بھی فرمایا۔ لیکن حضرت نے مسلمانوں کو متنبہ بھی فرما دیا کہ مسلمانوں کو اپنے بہت سے مذہبی، تہذیبی اور معاشرتی کام خود ہی انجام دینا ہوں گے اس کے لیے ہمیں سیکولر اسٹیٹ سے کسی قسم کی توقع نہیں رکھنی چاہیے۔ جمعیت علمائے ہند کے سالانہ اجلاس حیدرآباد دکن (اپریل ۱۹۵۱ء) میں اپنے خطبہ صدارت میں فرمایا:

"ان تباہیوں اور بے پناہ مشکلات کے باوجود جو تقسیم ہند کے بعد برداشت کرنی پڑی ہیں، یہ بات قابل اطمینان ہے کہ انڈین نیشنل کانگریس کا اقتدارِ اعلیٰ (High Command) اپنے نظریات کے محور سے نہیں ہٹا گاندھی جی کی قربانی ایک کھلی حقیقت ہے۔ پنڈت نہرو، مولانا آزاد، راج گوپال اچاریہ جیسے گاندھی جی کے ساتھیوں کی جدوجہد کا نتیجہ ہے کہ انڈین یونین کا دستورِ اساسی (Constitution) جمہوریت اور غیر فرقہ واریت کے اصول پر وضع کیا گیا۔

یہ بات قابل مسرت ہے کہ یہ "دستور" ہندوستان کے ہر ایک باشندے کو مساوی حیثیت دیتا ہے، بلا اختلاف مذہب و ملت ہر ایک کے لیے ترقی کے دروازے کھلے رکھتا ہے اور ہر ایک ملت کو موقع دیتا ہے کہ وہ بقا و تحفظ اور ترقی کے راستے سوچے اور آزادی کے ساتھ ان پر عمل کرے۔ اس لیے اس دستور کے بموجب ذمہ داری خود ہمارے اوپر آتی ہے۔ ہمارا فرض ہے کہ پوری مستعدی اور سرگرمی کے ساتھ ہم اس کو انجام دیں۔

جمہوری دستور ساری ذمہ داری جمہور پر ڈالتا ہے، جمہوریہ کی حفاظت اور ترقی جمہور کا فرض ہے۔ جمہور کی اصلاح جمہوریت کی درستی ہے۔

جمہور کی شائستگی، سرگرمی اور ایثار سے جمہوریہ ترقی کرتا ہے۔ آج مسلمانوں پر جمہوریہ ہند کا اہم عنصر ہونے کے لحاظ سے کیا ذمہ داری عائد ہوتی ہے، اس کو وہ کس طرح انجام دے سکتے ہیں، کہاں تک اس ذمہ داری کو انجام دے چکے ہیں اور آئندہ انھیں کیا جدوجہد کرنی ہے؟ مسلمانوں کا فرض ہے کہ ان تمام باتوں پر غور کریں اور جسدِ ملک کا ایک بازو ہونے کی حیثیت سے ہمارے ملی اور اجتماعی فرائض کیا ہیں، ہم کس طرح اپنے مذہب، مذہبی علوم، اسلامی تہذیب، اپنے مآثر و معابد اور اپنے اوقاف کی حفاظت کر سکتے ہیں اور ان کو ترقی کے راستہ پر کس طرح لگا سکتے ہیں، کیا کیا مشکلات سنگِ راہ ہیں اور ان کو رفع کرنے کی کیا صورتیں ہیں؟ غرض کہ اسلامی تہذیب و ثقافت کی حفاظت و ترقی کے ساتھ ساتھ ملک کی "تعمیر جدید" میں اپنی حیثیت اور تاریخی عظمت کے مطابق ان کا حل تلاش کرنا جمعیت علمائے ہند کا فرض ہے"۔

(خطباتِ صدارت، ادارہ نشر و اشاعت مدرسہ نصرۃ العلوم۔ گوجرانوالہ، ۱۹۹۰ء، ص ۲۶-۴۲۵)

اکتوبر ۱۹۵۶ء میں جمعیت علمائے ہند کے سالانہ اجلاس منعقدہ سورت کے خطبہ صدارت میں بھی ہندوستان کے سیکولر دستور اور مسلمانوں کے فرائض کے سلسلے میں حضرت شیخ الاسلام نے فرمایا:

ہماری ماضی بعید تاریخ کا سب سے روشن باب ہے۔ ماضی قریب دورِ غلامی اور اب نو سال سے آزاد مملکت میں نوزائیدہ جمہوریہ کا تجربہ کر رہے ہیں۔ ہم اس آزاد مملکت میں باعزت شہری بن کر رہیں یا پس ماندہ اور از پا افتادہ، خود فراموش و معاذ اللہ خدا فراموش بن کر زندگی گزاریں، یہ ہمارے فکرِ صحیح، فراست، بیدار مغزی اور ہمارے عمل اور کردار پر موقوف ہے۔ کوئی بھی صحیح الحواس پس ماندگی کو پسند نہیں کر سکتا۔ ہر ایک سلیم الفطرت پس ماندگی کی ذلت و خواری کو موت سے بدتر سمجھتا ہے۔

مگر عزیزانِ محترم! جب تک سعی پیہم اور جدوجہد کی روشنی نمایاں نہ

ہو ۔ پس ماندگی کی تاریکی کو چھانٹا نہیں جاسکتا ۔

پس ماندگی ظلمت و تاریکی ہے اور جدوجہد نور اور روشنی ۔ جب بھی کوشش اور سعی پیہم کی روشنی دھیمی پڑتی ہے، پس ماندگی کی تاریکی ابھر آتی ہے آپ اگر پس ماندگی کی تاریکی ختم کرنا چاہتے ہیں تو صراط مستقیم پر جدوجہد کی روشنی تیز کر دیجیے ۔ دنیا کا کام ہو یا دین کا، جماعتی ہو یا انفرادی ۔ ہر ایک کے لیے قانون قدرت یہی ہے ۔

لیس للانسان الا ماسعی " انسان کو وہی ملتا ہے جو اپنی کوشش سے حاصل کرے ۔ اللہ رب العالمین کا فضل و احسان اور اس کی بخشش ہے کہ اس نے انسان کو احسن تقویم کا پیکرِ زیبا عطا فرما کر خلعتِ خلافت سے نوازا ۔ بر و بحر پر اس کے اقتدار اور اس کی عظمت کا جھنڈا ابرا کر ولقد کرمنا کی سند عطا فرمائی ۔ اب یہ انسان کا کام ہے کہ عمل صالح اور عمدہ کردار سے اس جھنڈے کو سربلند رکھتا ہے یا اپنی بے عملی سے اس کو سرنگوں کر ڈالتا ہے ۔

عزیزان محترم! ہندوستان جیسے مختلف مذاہب اور مختلف تہذیبوں کے گہوارے میں جمہوری نظام حکومت کے لیے دو ہی اصول ہو سکتے تھے ۔ سب مذہبی یا لامذہبی ؟

ہندوستان کے لیے دوسرا اصول یعنی لامذہبی جمہوریہ ہی طے کیا گیا ہے یعنی ایسا جمہوریہ کہ نہ اس کی دستور ساز و قانون ساز مجالس میں مذہب کے نام پر نمائندگی ہو اور نہ نظام حکومت کسی مذہب یا فرقہ کا جانبدار ہو ۔ تمام فرقے اس کی نظر میں صحیح معنی میں یکساں ہوں ۔ کیونکہ یہی ایک صورت ہے جس سے اقلیت اور اکثریت کے نفرت انگیز احساس کو ختم کیا جاسکتا ہے اور یہی ایک صورت ہے جو اقلیتوں کے دماغ سے احساس کمتری دور کر کے ان کو اپنی قابلیتوں کے جوہر دکھانے پر آمادہ اور ان کے افراد کو روشن مستقبل کی توقع دلا کر ترقی کے راستے پر تیز گام کر سکتی ہے ۔

لیکن اس صورت میں کسی بھی ملت اور فرقہ کو اپنی تہذیب و ثقافت کی حفاظت اور ترقی کے لیے سیکولر جمہوریہ کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنا اور اپنی

جدوجہد کو اس کی امداد پر موقوف رکھنا، سیکولر جمہوریہ کے بنیادی تصورات سے انحراف ہے اور ایسا غلط اعتماد اور ایسی بے محل توقع ہے کہ اس کے لیے "خوابِ پریشاں" یا "نقش بر آب" کا لفظ ہی موزوں ہو سکتا ہے۔

بہرحال سیکولر جمہوریہ کو سیاسی لحاظ سے آپ کتنا ہی قابلِ اطمینان اور باعثِ مسرت محسوس کریں، مگر یہ اطمینان کبھی بھی نہ ہونا چاہیے کہ وہ آپ کے علوم، آپ کے مذہب اور آپ کی روایات کی حفاظت کر سکتا ہے۔ اپنے علوم، اپنی تہذیب اور اپنے کلچر کی حفاظت خود ہمارا اپنا فرض ہے اور اس فرض کو صرف ہمیں ہی انجام دینا ہے۔ سیکولر جمہوریہ کا امانت دار فریضہ صرف یہ ہے کہ وہ ہماری کوشش میں رکاوٹ نہ ڈالے اور ہو سکے تو مناسب حالات میں ترقی کے مواقع پیدا کرتا رہے۔ سعی پیہم بہرحال اہلِ ملت کا فرض ہے۔ اگر مثال پیش کرنے کی اجازت ہو تو میں سیکولر جمہوریہ کو ایک زرخیز زمین سے تشبیہ دوں گا۔ اس کی خوبی صرف یہ ہے کہ تخمِ عمل کو ضائع نہیں ہونے دیتی۔ تخم پاشی اور آبیاری بہرحال کاشتکار کا فرض ہے۔ ملوکیت میں وہ عمل بارآور ہوتا ہے جو خوشنودی شاہ کے لیے ہو۔ جمہوریت میں وفاداری کی یہ جنس ختم ہو جاتی ہے۔ یہاں وہی عمل بارآور ہوتا ہے جو جمہور اور جمہور کے وطنِ عزیز کے لیے ہو۔" (خطباتِ صدارت، ص ۶۶ - ۴۶۴)

---

ہندوستان کا دستور وہاں کے مسلمانوں اور دوسری اقلیتوں پر مسلط نہیں کر دیا گیا تھا۔ وہ اس کے بنانے میں شریک رہے تھے۔ وہ کوئی آسمانی صحیفہ نہیں کہ اس میں کوئی غلطی اور خامی نہ ہو اور ایسا بھی نہیں کہ اب اس کی کسی خامی کی اصلاح نہ ہو سکتی ہو، بلکہ اسی دستور کے مطابق ملک کے عوام کا یہ حق محفوظ ہے کہ جن ہاتھوں نے اسے بنایا ہے۔ وہ ہاتھ اس میں ترمیم و اصلاح بھی کر سکتے ہیں۔ ملک و قوم کے مشترک مقاصد کے حصول میں یہ دستور ہمیشہ مشعلِ راہ کا کام دے گا۔

کسی دستور کی موجودگی کا یہ مطلب بھی ہرگز نہیں ہوتا کہ سوسائٹی برائیوں اور

ناانصافیوں سے پاک ہو گئی ہے ۔ سوسائٹی میں برائیاں ضرور ہوتی ہیں لیکن ایک اچھا دستور برائیوں کے انسداد میں معاون ہوتا ہے ۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ سماجی برائیوں نے ہندوستان کی اقلیتوں اور مسلمانوں کو بہت بے چین کر دیا ہے ، بلکہ کہنا چاہیے کہ مذہبی تعصبات اور فرقہ پرستی ، جس کے انسداد کا دستور ہند میں خاص خیال رکھا گیا تھا ، اکثریت کے ہاتھ میں ایک مہلک ہتھیار بن گئی ہے ، اس کی ہلاکت خیزیوں کی داستان بہت طویل ہے ۔ اقلیتیں اس کی ضربات شدیدہ سے چیخ اٹھی ہیں ۔ بعض عدالتی فیصلوں کو مسلمانوں نے اپنے مذہبی حقوق اور پرسنل لا میں مداخلت قرار دیا ہے ۔ بابری مسجد کے انہدام کا سانحہ بنیادی مذہبی حقوق اور ان تحفظات کے خلاف اور ہندوستان کے سیکولر کیریکٹر پر ایک نہایت بدنما دھبا ہے ، جس سے مسلمانوں کے دل زخمی ہوئے ۔ سیکڑوں ناانصافیوں کی مثالیں عوام کی زبانوں پر ہیں ۔

یہ ضمانت بھی نہیں دی جا سکتی کہ آئندہ اس قسم کے واقعات پیش نہ آئیں گے ، لیکن ہندوستان کے اسی دستور نے بنیادی حقوق کے غصب کے خلاف آواز بلند کرنے ، سماجی ناانصافیوں کو چیلنج کرنے اور ظلم کے خلاف کبھی سر نہ جھکانے کا حق دیا ہے ۔ ہندوستان کے سیکولر دستور کے تحت ظلم اور ناانصافیوں کی مثال پاکستان کے حالات کے آئینے میں دیکھ کر ہم ایک متوازن اور منصفانہ فیصلہ کر سکتے ہیں ۔ پاکستان کے دستور میں مختلف صوبوں کے حقوق متعین ہیں ۔ لیکن صوبوں کے عوام اور رہنما مرکز کے قبضہ و تسلط اور ناانصافی کے خلاف چیخ رہے ہیں ۔ دستور میں قتل ، غارت گری ، لوٹ مار ، دہشت گردی ، چوری ، ڈاکہ ، ناانصافی ، طبقاتی استحصال کے خلاف اسلامی تعلیمات اور دستوری دفعات ، تمام طبقات و افراد کے لیے ترقی کے یکساں مواقع کی ضمانت ، جرائم کی سزائیں موجود ہیں لیکن سوسائٹی میں وہ سب کچھ موجود ہے جس کی دستور اجازت نہیں دیتا ۔ اور جو دستور کا منشا و مقصود ہے ، وہ سوسائٹی میں نظر نہیں آتا ۔ معاشرتی ناانصافیاں اور طبقاتی استحصال عروج پر ہیں ، کمزور طبقات پر مظالم انتہا

کو پہنچ چکے ہیں ، عوام بلبلا رہے ہیں اور انسانیت کراہ اٹھی ہے ۔ لیکن ان تمام نانصافیوں ، مظالم اور استحصال کے لیے ہم پاکستان کے دستور اور اسلامی تعلیمات پر مبنی اس کی دفعات کو الزام نہیں دے سکتے ۔

---

ہندوستان کا سیکولر دستور مسلمانوں کے حقوق اور ان کے پرسنل لا میں مداخلت کی اجازت نہیں دیتا ۔ لیکن یہ اس صورت میں ہے کہ دستور ساز اسمبلی میں مسلمانوں کی دو تہائی اکثریت کسی ایسی قانون سازی کے خلاف متحد اور ایک آواز ہو لیکن اگر مسلمانوں کے نمائندے اور ان کی دو تہائی اکثریت ہی اپنے حقوق اور پرسنل لا میں مداخلت کا راستہ کھول دے تو اس کا شکوہ کس سے کیا جائے گا ۔ اس کا ثبوت ماضی بعید میں سول میرج ، شاردا ایکٹ کے پاس کرانے اور شریعت بل ، قاضی بل وغیرہ کی مخالفت میں محمد علی جناح اور سر محمد یامین خان اور لیجس لیٹو کونسل میں لیگی نمائندوں کے رویوں کی صورت میں ہمارے سامنے ہے ۔ خود پاکستان کی دستور سازی کی تاریخ میں اس کی متعدد مثالیں موجود ہیں ۔ درجنوں ایسے قوانین کی نشان دہی کی گئی ہے جس کا نہ صرف اسلام سے کوئی تعلق نہیں بلکہ بعض قرآنی اور اسلامی تعلیمات کے صریح خلاف ہیں ۔ لیکن یہ سب مسلمانوں کے بنوائے ہوئے ہیں ۔ حالیہ مثالوں میں نفاذ شریعت بل اس کی بہت بڑی مثال ہے ۔ محمد نواز شریف کے دورِ حکومت میں پارلیمنٹ نے شہریوں کے نام پر جو بل پاس کیا تھا ، وہ شریعت کے نام پر ایک فراڈ تھا ۔ یہ فراڈ ایک مسلمان حکومت نے ملک کے مسلمانوں کے ساتھ کیا تھا ۔ اس بل کو پاس کرانے والی ایک جماعت کے رہنما نے اسے نفاذِ شریعت بل کے بجائے انسدادِ شریعت بل قرار دیا تھا ۔ اگر مستقبل میں پاکستان یا ہندوستان کی دستوری ساز اسمبلی میں مسلمانوں کے ایسے ہی نمائندے پہنچ جائیں تو شریعت حقہ اور اس کے ناموس کو ان کی آزاد خیالیوں اور تجدد پسندیوں کے نتائج فاسدہ سے کیوں کر بچایا جا سکتا ہے!

---

مذہبی نقطہء نظر سے کسی دستور کے بارے میں دو ہی باتیں کہی جا سکتی ہیں ؛ یہ کہ دستور اسلامی ہے یا نہیں ؟ لیکن کسی دستور کے اسلامی نہ ہونے کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ وہ خلافِ اسلام بھی ہے! اگر کسی ملک کے عوام اپنے سیاسی، معاشی، ملکی، شہری ترقیاتی، دفاعی مقاصد کے حصول اور تحفظ کے لیے کوئی دستور بنالیتے ہیں، تو یہ بات خلافِ اسلام نہیں۔ خالص دنیاوی مفادات کے حصول کے لیے بھی کسی ایسے معاہدہ میں شرکت اسلامی تعلیمات اور قانون شریعت سے متصادم نہیں۔ پھر ایک ایسے ملک میں جہاں مسلمان اکثریت میں نہ ہوں، عددی اعتبار سے وہ اقلیت ہی شمار ہوں، اگر وہ اس ملک کی اکثریت اور دیگر اقلیتوں کے ساتھ مل کر ایک ایسا دستور بنالیتے ہیں جس کے تحت اکثریت اور اقلیت کی عددیت سے قطع نظر، یکساں حیثیت میں تمام مذاہب کے احترام اور کسی مذہب میں خواہ اکثریت میں ہو، خواہ اقلیت میں عدم مداخلت کا اصول طے کرلیتے ہیں، جس میں مذہبی عقائد، عبادات، مساجد، مدارس، اوقاف، تعلیم و تربیت کے نظام، تحریر و تقریر اور حصول معاش کے لیے پیشے کی آزادی اور آگے بڑھنے کے یکساں مواقع کی ضمانت موجود ہو۔ جس میں مذہبی، غیر مذہبی، سیاسی، اقتصادی، تعلیمی، اصلاحی، تبلیغی جماعت بنانے، ملک میں آزادانہ گھومنے پھرنے، عوام کو اپنا ہم خیال بنانے کی سعی کرنے اور ملک کے کسی حصے میں بھی آباد ہو جانے، جائیداد بنانے، کاروبار کرنے کا حق تسلیم کیا گیا ہو، جس میں ذات پات کی اونچ نیچ اور نسل و خون کی کسی برتری کی نفی کی گئی ہو، وہ دستور غیر اسلامی کیوں کر ہو سکتا ہے ؟ سب سے بڑھ کر بات یہ ہے کہ جس دستور کے تحت مذہبی تبلیغ کی آزادی نے مسلمانوں کے لیے اسلامی خدمات کا ایک وسیع میدان عمل مہیا کر کے اسلامی انقلاب کے وسیع امکانات پیدا کر دیے ہوں، جس دستور کی بنیاد مندرجہ ذیل انسانی اصولوں اور عالمی سچائیوں پر ہو ہم اس کے خلافِ اسلام ہونے کا فیصلہ کیوں کر دے سکتے ہیں:

> کانگریس نے ہندوستان کے ہر شہری مرد اور عورت کے لیے مساوی
> حقوق اور مواقع کی حمایت کی ہے۔ اس نے تمام گروہوں اور مذہبی گروپوں
> کے درمیان رواداری اور خیر سگالی کے جذبات پیدا کر کے اتحاد قائم کرنے کی

کوشش کی ہے ۔ اس نے بہ حیثیتِ مجموعی تمام عوام کے لیے مکمل مواقع کی حمایت کی ہے، تاکہ وہ اپنی خواہشات اور صلاحیتوں کے مطابق ترقی کر سکیں ۔ اس نے اس بات کی بھی حمایت کی ہے کہ ایک قوم کے دائرے میں رہتے ہوئے ہر گروپ اور علاقے کو آزادی ملے تاکہ وہ اپنی زندگی اور اپنے کلچر کو ترقی دے سکے ۔ اسی لیے یہ کہا گیا کہ اس مقصد کے لیے علاقوں یا صوبوں کی جہاں تک ممکن ہو لسانی اور کلچرل بنیادوں پر تشکیل نو ہو ۔ اس نے ان لوگوں کی حمایت کی، جن پر سماجی ظلم ہوا، جن کے ساتھ ناانصافی ہوئی تاکہ مساوات میں حائل تمام رکاوٹوں کا خاتمہ ہو ۔

کانگریس نے ایک جمہوری ریاست قائم کی، جس میں تمام شہریوں کے لیے مساوی بنیادی حقوق اور آزادیوں کی دستور کے ذریعے ضمانت دی گئی ہے ۔ یہ دستور دفاعی نوعیت کا ہے جس کے قائم کرنے والی وحدتوں کو خود اختیاری دی گئی ہے اور اس کے قانون ساز اداروں کا قیام بالغ رائے دہی کے اصول پر ہوتا ہے، وفاق ہند اس کے اجزا کی خواہش کی مطابق ہے ۔ وفاقی اکائیوں کو زیادہ سے زیادہ آزادی دینے کی خاطر ضروری ہے کہ وفاقی سبجیکٹس کی فہرست کم سے کم ہو ۔ مزید یہ کہ اکائیوں کی خواہش کے مطابق مشترک فہرست بھی بنائی جائے ۔

دستور ملک کے عوام کو جو بنیادی حقوق دے گا، وہ یہ ہیں؛

۱۔ ہر شہری کو رائے کے اظہار، جماعت بنانے، پرامن طریقے سے بغیر اسلحہ کسی بھی مقصد کے لیے اجتماع کرنے کی، جو قانون کے خلاف نہ ہو، آزادی ہوگی ۔

۲۔ ہر شہری کو ضمیر کی آزادی ہوگی اور اختیار ہوگا کہ وہ کسی بھی مذہب پر قائم رہے، لیکن اس سے امن عامہ اور اخلاقی اقدار متاثر نہ ہوں ۔

۳۔ اقلیتوں کے کلچر، زبان اور رسم الخط کا تحفظ کیا جائے گا ۔

۴۔ تمام شہری قانون کی نظر میں برابر ہوں گے اور مذہب، فرقے، یا جنس کی بنیاد پر کوئی امتیاز نہیں کیا جائے گا ۔

۵۔ سرکاری ملازمتوں میں مذہب، فرقے یا جنس کی بنیاد پر کسی قسم کا

امتیاز نہیں برتا جائے گا۔

۶۔ عام مقامات پر واقع تمام کنوؤں، تالابوں، سڑکوں، اسکولوں کو جن کی دیکھ بھال ریاستی یا لوکل فنڈ سے ہوتی ہو یا جنھیں کسی نے عام استعمال کے لیے وقف کرایا ہو، ہر شہری کو استعمال کرنے کا مساوی اختیار ہو گا۔

۷۔ ہر شہری کو اسلحہ رکھنے اور ساتھ لے جانے کا اختیار ہو گا، جو اس سلسلے میں بنائے گئے قوانین اور تحفظات کا پابند ہو گا۔

۸۔ کسی شخص کو اس کی آزادی سے محروم نہیں کیا جائے گا، نہ اس کی ملک اور جائیداد کو ہتھیایا جائے گا یا اسے ضبط کیا جائے گا، سوائے اس کے کہ ایسا قانون کے تحت ہو۔

۹۔ تمام مذہب کے معاملے میں ریاست غیر جانب دار رہے گی۔

۱۰۔ رائے دہی کا حق دنیا کے عام معیارِ بلوغیت کے مطابق ہو گا۔

۱۱۔ ریاست مفت اور لازمی تعلیم فراہم کرے گی۔

۱۲۔ ہر شہری اس کے لیے آزاد ہو گا کہ وہ ہندوستان بھر میں جہاں چاہے آئے جائے یا سکونت اختیار کرے، کوئی بھی پیشہ اختیار کرے۔ وہ قانونی چارہ جوئی یا تحفظ کے معاملے میں ہند کے تمام علاقوں میں مساوی حیثیت رکھے گا۔

ریاست پست اقوام اور مظلوم افراد کی حفاظت اور ان کی ترقی کے لیے ضروری تحفظات فراہم کرے گی، تاکہ وہ تیزی سے ترقی کر سکیں اور قومی زندگی میں اپنا بھرپور کردار ادا کر سکیں۔ خصوصیت سے ریاست قبائلی علاقوں کے عوام کی نسلی تقاضوں کی مناسبت سے اور اچھوتوں کے طبقے کی تعلیم، سوشل اور معاشی ترقی کی کوشش کرے گی۔"

(Selected Works of Maulana Abul Kalam Azad, Edited by Dr. Ravindra Kumar, Vol.2, New Dehli (India), 1991, PP.121-23)

# ہندوستان اور پاکستان
## (نہرو لیاقت معاہدے کی روشنی میں)

نہرو لیاقت معاہدہ کے بعد سے اب تک اگرچہ بھارت اور پاکستان میں کہیں کوئی بڑا واقعہ سننے میں نہیں آیا اور اس معاہدے کے بہت سے خوش گوار نتائج کا بھی انکار نہیں کیا جا سکتا، لیکن یہ کہنا دوپہر کے چمکتے سورج سے انکار کرنا ہوگا کہ اس سے دونوں ملکوں کی اقلیت میں اطمینان و اعتماد پیدا ہو گیا ہے، اور اب ان میں خوف وہراس یا مستقبل کی طرف سے بے چینی و مایوسی کا احساس نہیں رہا ہے جیسا کہ اعداد و شمار سے ظاہر ہوتا ہے، دونوں ملکوں میں آمدورفت کا سلسلہ برابر جاری ہے، کسی دن آنے والے کم ہوتے ہیں اور کسی دن جانے والے اور یہ تعداد سیکڑوں کی نہیں بلکہ روزانہ ہزاروں تک کی ہوتی ہے، پھر اس بات کو بھی فراموش نہ کیجیے کہ اب جو ایک ملک کو چھوڑ کر دوسرے ملک میں اقلیتی فرقے کے لوگ پہنچ رہے ہیں وہ ہنگامی حالات کی وجہ سے ایسا نہیں کر رہے ہیں کیوں کہ اب یہ ہنگامی حالات ہیں ہی نہیں بلکہ سوچ سمجھ کر اور آخری فیصلہ کر کے بلکہ ان میں بہت سے وہ ہوں گے جنھوں نے دوسرے ملک میں جہاں وہ آرہے ہیں پہلے سے اپنی رہایش اور معاش کا انتظام کر لیا ہوگا، اس بناء پر زمانۂ امن میں اقلیت کی ایک ملک سے دوسرے ملک میں حرکت زمانۂ فساد کی نقل وحرکت سے بھی کہیں زیادہ خطرناک اور تشویش انگیز ہے، اور اگر دن رات یہی رہے تو دونوں حکومتیں مانیں یا نہ مانیں اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ عملاً خود بخود آبادی کا تبادلہ ہو جائے گا۔ اور دونوں ملک دو مستقل دشمن کیمپوں میں منتقل ہو جائیں گے۔

---

خدا نہ کرے کہ کبھی ایسا ہو لیکن اگر ایسا ہوا تو کون کہہ سکتا ہے کہ اس چھوٹے سے

برّاعظم کا حشر وہی نہ ہوگا جو آج کوریا کا ہو رہا ہے۔ یہ ملک بھی ایک ہی تھا جنگ عظیم دوم کے اثرات نے اس کو جنوبی کوریا اور شمالی کوریا کے دو حصوں میں تقسیم کردیا تقسیم کا طبعی نتیجہ منافرت و عداوت باہمی ہونا ہی تھا چنانچہ ملک کے دونوں منقسم حصوں کے لوگوں میں بدمزگی، تلخی اور دشمنی پیدا ہو جانے کی وجہ سے آئے دن جھڑپیں ہونے لگیں، اور شدہ شدہ ان کا یہ انجام ہوا کہ دونوں فریق ایک دوسرے سے میدانِ جنگ میں دست و گریباں ہوگئے، اب سوچیے کہ بھلا کس کا ہوا؟ تو واقعہ یہ ہے کہ ان میں سے بھلا کسی کا بھی نہیں ہوا بلکہ دونوں نے اپنے اوپر تباہی اور بربادی کو مسلط کر دیا ہے۔ جیت اگر ہوگی تو روس کی یا امریکہ کی ہوگی۔ کوریا کا حال تو یہ ہے کہ ایک مہینہ کے اندر اندر پچاس لاکھ سے زائد انسان گھر سے بے گھر ہو کر ایک وقت کی روٹی تک کو محتاج ہو گئے ہیں، ہزاروں خاندان بے چشم و چراغ ہو گئے صنعتی و حرفتی ادارے دم کے دم میں کھنڈر بن گئے، اور ہری بھری آبادیاں چشم زدن میں ویرانوں میں تبدیل ہو گئیں پس جو اسباب کوریا کی تباہی کے تھے وہی ہندوستان میں پیدا ہو رہے ہیں، اور جن ہاتھوں نے لوگوں کے دلوں میں چھپی ہوئی چنگاریوں کو ہوا دے کر ایک دوزخ بنا دیا وہی ہاتھ یہاں بھی مصروف عمل ہیں۔

---

نہرو لیاقت معاہدہ جس جذبۂ خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ کیا گیا ہے اس کے اچھا ہونے میں کلام نہیں لیکن سچ یہ ہے کہ اگر بھارت اور پاکستان کی حکومتیں فرض شناس اور ساتھ ساتھ مطالبات فرض کی عملی تکمیل و تعمیل میں جری و بے باک ہوتیں تو اس معاہدہ کی چنداں ضرورت ہی نہ تھی کیونکہ اعلانِ دوستی کے مطابق ہندو پاکستان کا اور مسلمان بھارت کا شہری ہے، اور اس بنا پر ہر حکومت کا فرض ہے کہ قطع نظر اس سے کہ دوسرے ملک میں کیا ہو رہا ہے وہ اپنے ملک کے شہریوں کی جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت کرے اگر ذرا باریک نگاہی سے غور کیجیے تو صاف معلوم ہوگا یہ معاہدۂ دہلی اس بات کی نشانی اور اس حقیقت کا کھلا ہوا اقرار ہے کہ

دونوں حکومتیں بحیثیت حکومت کے اپنا فرض ادا کرنے میں قاصر رہی ہیں، اور اس لیے معاہدہ کی آڑ لے کر دونوں اپنے اپنے گناہوں کو چھپانا چاہتی ہیں، دو شخص ایک گناہ میں شریک ہو کر جس طرح ایک دوسرے کی پردہ پوشی کرتے ہیں۔ اسی طرح ان دونوں حکومتوں نے بالواسطہ اقرارِ جرم کر کے اپنے جرم کے لیے ایک عذر پیدا کیا ہے۔

---

اس طرح خونِ ناحق کا تیز رنگ دونوں حکومتوں کے دامن پر پھیکا ہوا یا نہیں یہ تو تاریخ کی عدالت بتائے گی لیکن اس میں شبہ نہیں کہ دونوں ملکوں کی اقلیتوں کی بے اعتمادی و بے چینی کے اسباب قطعاً نفسیاتی ہیں اور جب تک ان کا تدارک نہیں کیا جائے گا اعتماد بحال نہیں ہو سکتا، ان اسباب کا تدارک اسی طرح ہو سکتا ہے کہ جو کچھ کہا گیا اور جس کا بار بار اعلان کیا گیا ہے، ایمانداری اور پوری سچائی کے ساتھ اس پر عمل بھی کیا جائے اور دلوں کو صاف اور دماغ کو پاک کر کے ٹوٹتے ہوئے دلوں کو پھر سے جوڑنے کی مخلصانہ جدو جہد کی جائے جہاں تک اس عمل اور اس کی ضرورت کا تعلق ہے دونوں حکومتوں کا فرض یکساں اور برابر ہے، لیکن ہمارے نزدیک پاکستان کا فرض اور اس معاملہ میں اس کی ذمہ داریاں بہ نسبت بھارت کے اور بھی کہیں زیادہ ہیں اور اس کے وجوہ یہ ہیں:

(۱) ہندوستان کی تقسیم ارباب پاکستان کے مطالبہ اور ان کے اصرار پر ہوئی ہے، اس لیے تقسیم سے جو خرابیاں، بدمزگیاں اور تلخیاں پیدا ہو گئی ہیں پاکستان کا فرض اولین ہے کہ وہ ان کا تدارک اور ان کی اصلاح کرے۔

(۲) پاکستان میں ہندو صرف ایک کروڑ ہیں لیکن بھارت میں مسلمانوں کی تعداد ۳½ کروڑ ہے، اگر ایک کروڑ وہاں برباد ہوئے تو یہاں ان سے ساڑھے تین گنا زیادہ برباد ہو جائیں گے۔

(۳) بھارت ایک وسیع اور زرخیز و آباد ملک ہے، اس لیے ہندوؤں کو بھارت

میں آکر آباد ہونا اس سے کہیں زیادہ آسان ہے، جتنا کہ بھارت کے مسلمانوں کا پاکستان میں پہنچ کر آباد ہونا۔

(۴) پاکستان کو اسلامی حکومت کہا گیا ہے، اس لیے ہندوؤں کا اس سے بد دل ہونا اور خصوصاً مغربی پنجاب وغیرہ کے مظالم کے بعد۔ ایک بالکل نفسیاتی چیز ہے۔ اسلام بے شبہ ایک مکمل نظام عدل و انصاف ہے، لیکن ایک غیر مسلم کے دل میں اس حقیقت کا اعتراف آپ اپنے عمل ہی سے جاگزیں کر سکتے ہیں۔

(۵) پاکستان کی تعمیر و قیام میں بھارت کے مسلمانوں کا بہت بڑا دخل ہے، اس لیے پاکستان کا شرعی، اخلاقی اور انسانی فرض ہے کہ اگر کچھ اور نہیں تو کم از کم اس حق کی منت شناسی کے طور پر ہی وہ اپنے ہاں کے ہندوؤں کی ہر طرح دلجوئی کرے۔

(۶) پاکستان نے اپنے آپ کو اسلامی حکومت کہا ہے، اس لیے اب اگر پاکستان میں کوئی جبر، ظلم یا نا انصافی کا واقعہ پیش آتا ہے تو اس سے اللہ، اللہ کے رسول، دین حق کی بدنامی اور رسوائی ہوتی ہے، اور یہ اتنا بڑا گناہ ہے جس کی پاداش کا کوئی اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔

کہتے ہیں بدی سے بدی پیدا ہوتی ہے، اگر یہ سچ ہے تو اس سے کہیں زیادہ سچ یہ ہے کہ نیکی سے نیکی پیدا ہوتی ہے، پہلی چیز کا تجربہ کرتے ہوئے تین سال بیت گئے تو کیا اب ایک عظیم الشان اور نہایت ہولناک عالمگیر طوفانِ انقلاب کی آمد سے پہلے اپنی یک جائی حفاظت کے لیے یہ مناسب نہ ہوگا کہ دونوں حکومتیں نیکی سے نیکی کا بھی تجربہ کر دیکھیں۔

(برہان، دہلی۔ اگست ۱۹۵۰ء)

---

باب ہشتم

# پاکستان گورنمنٹ کی اسلامی حیثیت

(از جناب مولانا سید محمد میاں صاحب مراد آبادی ناظم جمعیۃ علماء ہند)

"ذیل میں ہم اپنے فاضل و محترم دوست جناب مولانا کا وہ خط شائع کرتے ہیں جو موصوف نے برہان کے گذشتہ مقالہ "پاکستان گورنمنٹ کی اسلامی حیثیت" کو ملاحظہ فرمانے کے بعد تحریر فرمایا ہے۔ مولانا کی علمی اور دینی بصیرت و تفقہ کسی تعارف کی محتاج نہیں، اس لیے اس خط میں جو چند نقاط زیر بحث لائے گئے ہیں وہ کافی غور طلب ہیں مگر افسوس ہے کہ یہ خط اس وقت ملا جب کہ مکتوب الیہ بیماری کے باعث صاحب فراش ہے اس لیے نہ اس کا جواب لکھا جا سکا اور نہ برہان کے لیے وہ مقالہ ہی تیار ہو سکا جس کو اس اشاعت میں آنا تھا بشرط صحت آیندہ اشاعت میں اس کی تلافی کی جائے گی۔" (ایڈیٹر)

محترم مولانا۔ دامت فیوضکم دعمت السلام علیکم ورحمت اللہ وبرکاتہ

مزاج گرامی۔

جناب کا مضمون میں نے کل ہوائی جہاز کی فرصت میں مطالعہ کیا۔

محترم مولانا۔ آپ نے اس مضمون سے اہل علم پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔ غور وفکر کی ایک سبیل معین کر دی۔ بہت سی جزئیات کے لیے ایک صحیح اصول پیش کر دیا۔

اسلامی حکومت کی تعریف کر کے درحقیقت نواب زادہ لیاقت علی خاں اور ان کی پارٹی پر بھی بہت بڑا احسان ہو گیا شاید یہ توجیہہ ان کے سامنے بھی اس انداز سے نہ ہو گی۔ اسی طرح ابو الاعلیٰ صاحب مودودی کا بھی جواب دیا جا سکتا ہے۔ تقسیم کے وقت

اگر کوئی معاہدہ نہ بھی ہوا ہو تو نہرو لیاقت معاہدہ نے اقلیت کے آئینی اور دستوری
حقوق پاکستان پر لازم کر دیے لیکن آپ کے مضمون کے مطالعہ سے ایک شبہ بھی پیدا
ہو سکتا ہے اور میری طرح خیال یہ ہے کہ بہت سے لوگوں کو ہوا ہوگا۔ آپ کے مضمون
سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان بحالت موجودہ اس بنا پر کہ جمعہ اور عیدین کی اجازت
ہے، اور مسلمانوں کی شہری اور قومی حیثیت کو تسلیم کر لیا گیا ہے، دارالاسلام ہے حالانکہ
جس عبارت سے آپ استدلال کر رہے ہیں اس میں سخت حکم ولاۃ امورنا موجود
ہے۔

اس فقرہ کا جو ترجمہ آپ نے کیا ہے وہ بھی خلجان میں اضافہ ہی کر دیتا ہے۔ درمختار
وغیرہ کی بہت سی عبارتوں سے یہ معلوم ہوتا ہے، اور اکابر علماء کے فیصلوں سے بھی
یہ ہی ثابت ہے کہ جب تک مذہبی امور میں مسلمانوں کا با اختیار نظام نہ ہو۔ دارالاسلام
نہیں ہے، اور اگر کسی ملک میں یہ با اختیار نظام نہ ہو تو اس کا قایم کرنا ضروری ہے
اور اسی بناء پر درمختار میں غالباً باب قضاء میں یہ ہے کہ مسلمانوں پر واجب ہوتا ہے
کہ وہ اپنا ایسا امیر بنائیں جو جمعہ قائم کر سکے اور نکاح وغیرہ کے معاملات انجام دے
سکے۔

حضرت مولانا سجاد صاحب رحمۃ اللہ علیہ تمام عمر اسی مسئلہ کو پیش کرتے رہے اور
جمیعۃ علماء ہند کا مطالبہ نظام قضاء جس کو غالباً کلچرل اٹانمی سے تعبیر کیا جا سکتا ہے،
وہ بھی یہی ہے۔

علاوہ ازیں مسلمان حکام اور نمازوں کی آزادی انگریزی دور میں بھی تھی مگر اس زمانہ
میں علماء نے ہندوستان کو دارالاسلام نہیں کہا۔ البتہ بھوپال اور حیدرآباد کو درمختار
کی اس عبارت کے بموجب دارالاسلام تسلیم کرتے رہے۔

گویا۔ دارالاسلام کے لیے یہ تو ضروری نہیں ہے کہ اقتدار اعلیٰ مسلمانوں کے ہاتھ میں
ہو۔ البتہ اگر کسی ملک میں مسلمانوں کے اندرونی معاملات ان کے ولاۃ امور کے اپنے
حوالے کر دیے گئے ہیں تو وہ دارالاسلام ہو جائے گا۔ ایسی صورت کے بعد موجودہ

ہندوستان کی حیثیت کا سوال پھر باقی رہ گیا، دارالحرب یقیناً نہیں ہے کیونکہ اقتدار اعلیٰ محارب نہیں۔ مکہ کی مثال بھی صادق نہیں آتی، اور مدینہ طیبہ کے ابتدائی دور میں اگرچہ مسلمانوں اور یہودیوں کو ملاکر سیاسی وحدت قائم کر دی گئی تھی۔ مگر عدالت عالیہ۔ حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا عدل و انصاف تھا۔ اور اسی بناء پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اقتدار اعلیٰ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی کے سپرد تھا۔

حبشہ میں مسلمان۔ مستامن تھے۔ پناہ گزین تھے۔ حبشہ کو وطن نہیں بنایا اور اس دور پناہ گزینی میں جو حبشہ نے امداد کی اس کے عوض میں مسلمانوں نے بھی جنگ میں شاہ حبشہ کی فوجوں کی امداد کی بموجب " ھل جزاء الاحسان الا الاحسان "

لہذا حبشہ پر بھی ہندوستان کو قیاس نہیں کر سکتے۔

اب ایک اہم خدمت یہ ہے کہ آپ ہندوستان کی حیثیت معین کریں، کتب فقہ میں دو ہی " دار " کا تذکرہ آتا ہے، دارالاسلام اور دارالحرب لیکن قیاس کا تقاضہ یہ ہے کہ اور بھی ہوں۔

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے خطبۂ صدارت جمعیۃ علماء ہند میں غالباً " الدر المنتقیٰ " کے حوالہ سے ایک تیسرا دار بھی بیان فرمایا ہے یعنی دارالامن لیکن یہ کتاب مجھے ملی نہیں۔ اس کتاب کا صحیح نام تو خطبہ صدارت سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اگر جناب کے پاس نہ ہو تو احقر دہلی پہنچ کر لکھ دے گا مگر بہرحال یہ مسئلہ ایسا ہے کہ اس کا فیصلہ کرنا وقت کا اہم تقاضا ہے۔ دو باتیں اور بھی عرض کر دوں۔ ان دونوں سے احقر کو مسرت ہوئی۔ کیونکہ آج تک ان دونوں خیالات میں کسی کی تائید نہیں حاصل ہوئی تھی، آپ کی تحریر سے تائید حاصل ہو گئی۔

اوّل یہ کہ خلافت راشدہ خیر القرون سے اس لیے آگے نہیں بڑھ سکی کہ ایسے آدمی نہیں رہے تھے، احقر کا خیال بھی یہی ہے۔

بظاہر خلافت راشدہ کے لیے ضرورت ہے کہ اس کے تمام ذمہ دار تقویٰ اور عبادت کے تربیت یافتہ اور صاحب بصیرت و تفقہ ہوں۔

سیدالانبیاء صلے اللہ علیہ وسلّم کے فیض صحبت نے جن کی تربیت کی تھی ان کا ایسا دَور جس میں اقتدار اعلیٰ ان کے ہاتھ میں ہوتا وہ کم وبیش تیس۳۰ سال تک رہنے والا تھا۔ سیدالانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بات بھی منکشف ہوچکی تھی، آپ کے بعد دیانت و امانت کی ترقی نہ ہوگی بلکہ تدریجی تنزل شروع ہو جائے گا۔ لہٰذا آپ کا یہ ارشاد کہ میرے بعد خلافت تیس سال رہے گی پھر ملک عضوض شروع ہو جائے گا ایک ایسی پیشین گوئی ہے جو طبعی حالات کے قیاس پر مبنی ہے۔

اس سلسلہ میں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کا یہ فیصلہ ہر ایک غلجان کو ختم کر دیتا ہے کہ قرون ثلاثہ مشہود لہا بالخیر۔ حضرت عثمان غنی رضی عنہ کی شہادت پر ختم ہو جاتے ہیں، البتہ حضرت شاہ صاحبؒ بے شمار احادیث کی روشنی میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خلافت کو بھی خلافت راشدہ ہی قرار دیتے ہیں البتہ خلافت راشدہ غیر منتظمہ۔ اور حضرت شاہ صاحبؒ کے ارشادات کے مطابق خیر القرون کے علی الترتیب یہ تین درجے ہوتے ہیں۔

۱۔ دَور نبوت۔

۲۔ خلافت راشدہ علیٰ منہاج النبوت۔

۳۔ خلافت راشدہ منتظمہ :۔ جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت پر ختم ہوتا ہے۔

لیکن آپ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ابتدائی دَور کے بعد، امامت، خلافت یا دینی حکومت صحیح معنی میں کبھی قائم نہیں ہوئی۔ ابتدائی دَور کے ساتھ تحدید پر مجھے شبہ ہے۔

دوسری بات جس سے مجھے اطمینان ہوا۔ کہ آپ سے اس کی تائید حاصل ہوئی۔ وہ یہ کہ ستی کی رسم جو مسلمان بادشاہوں کے دَور میں جاری رہی تو اس کا سبب مسلم حکام کی بے پرواہی اور بے اعتدالی نہیں تھی بلکہ اس کا سبب یہ تھا کہ مسلمان بادشاہوں نے ہندوؤں کے رسم ورواج میں مداخلت کبھی بھی گوارا نہیں کی اگرچہ

احقر کے خیال میں اصولاً اُن کے لیے لازم تھا کہ وہ اس رسم کو بند کرتے۔ کیوں کہ یہ ایسا فعل ہے جو نہ صرف اسلام کی رو سے ناجائز ہے بلکہ اقوام عالم کے مسلمات کے خلاف ہے، اور جس طرح نکاح وغیرہ کے سلسلہ میں آزادی کو تسلیم کرتے ہوئے اس کی اجازت نہ ہوگی کہ مجوسی - ماں یا حقیقی بہن سے شادی کر سکے، اسی طرح ستی کی رسم بھی تھی۔ تاہم اگر اس کو ختم نہیں کیا گیا تو اس کا باعث ان کا یہی تخیل تھا کہ ہندوؤں کی مذہبی آزادی میں کوئی مداخلت نہ ہونی چاہیے۔

میں نے کافی وقت لے لیا۔ اور اپنا بھی اتنا ہی وقت صرف کر دیا مگر میرا خیال ہے کہ اس طویل تحریر میں جس تحقیق کی آپ سے درخواست کی ہے اگر وہ منظور ہوئی تو مجھے بھی فائدہ ہوگا اور عام مسلمانوں کو بھی۔ محترم مولانا عتیق الرحمٰن صاحب کی خدمت میں سلام پیش فرما دیجیے۔ بچوں کو دُعا فرما دیجیے۔

(برہان، دہلی۔ جون ۱۹۵۰ء)

---

# آزاد ہندوستان کا دستور اور مذہبی آزادی

" یہ امر قابل اطمینان ہے کہ کانگریس اپنے اصولوں اور نظریات پر قائم رہی ۔ یہ اسی کا نتیجہ ہے کہ ملک کا دستور جمہوریت اور نامذہبی اصولوں پر وضع کیا گیا ۔ یہ دستور ہندوستان کے ہر باشندے کو مساوی حیثیت دیتا ہے اور بلا اختلاف مذہب وملت ہر ایک ہندوستانی کے لیے ترقی کے دروازے کھلے رکھتا ہے اور ہر طبقہ کو موقع دیتا ہے کہ وہ بقاو تحفظ وترقی کے راستے سوچے اور آزادی کے ساتھ ان پر عمل کرے ۔ مگر اسی کے ساتھ ہمارا فرض ہے کہ پوری مستعدی کے ساتھ ہم اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآہوں ، جو اس سلسلے میں ہمارے اوپر عائد ہوتی ہیں ۔ مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ ان باتوں پر غور کریں کہ ملی اور اجتماعی فرائض کیا ہیں اور ہم کس طرح اپنے مذہب ، مذہبی علوم ، اسلامی تہذیب ، اپنے مآثر ومعابد اور اپنے اوقاف کی حفاظت کر سکتے ہیں اور کس طرح ملک کی تعمیر جدید میں اپنی اسلامی تہذیب وثقافت کی حفاظت وترقی کے ساتھ حصہ لے سکتے ہیں

(خطبہ صدارت جمعیتہ علماء ہند ، حیدر آباد ، ۱۹۵۱ء)

# ہندوستان کی حیثیت

مولانا سید محمد میاں

مولانا سید محمد میاں علیہ الرحمہ نے "علماءِ حق اور ان کے مجاہدانہ کارنامے" حصہ اوّل میں حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ کے مسلکِ سیاسی کی وضاحت کے سلسلے میں جو نہایت مفید بحث فرمائی ہے۔ اس میں چند سوالات کے جوابات میں ہندوستان کی شرعی حیثیت بھی موضوع بنی ہے۔ یہ بحث اگرچہ بہت مجمل ہے لیکن بہت اہم ہے اور دیوبندی مکتبہ فکر کی انقلابی جماعت کے خیالات کی صحیح ترجمانی اس مختصر تحریر سے ہوتی ہے۔ یہ تحریر اسی کتاب سے مقتبس ہے۔

## سوالات:

(۱) ہندوستان دار الحرب ہے یا دار الاسلام؟

(۲) کیا انگریزوں کو ہندوستان سے نکالنے کی جدوجہد ضروری ہے؟

(۳) آزادئ وطن کی کیا صورت ہو؟

(۴) جانشینانِ ولی اللہ نے آزادی کے لیے کیا طریقہ اختیار کیا؟

(۵) کیا وطنی مطالبات اور ملکی مفاد کے لیے ہندوؤں کے ساتھ کانگریس میں شرکت جائز ہے؟

## جوابات:

نمبر ۱: سو سال کامل گزر گئے حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب قدس اللہ سرہ العزیز ہندوستان کے دار الحرب ہونے کا فتویٰ صاف اور صریح الفاظ میں دے چکے، جہاد کا لائحہ عمل بنا چکے۔

تحریک حضرت سید صاحبؒ کا تمام ہنگامہ برپا ہوا۔

ملت اسلامیہ کے ہزاروں عزیز نوجوان شہید ہوئے، سیکڑوں خاندانوں کے

چراغ گل ہو گئے۔ ۱۸۵۷ء کا خونی معرکہ ہندوستان کے چپہ چپہ کو خونِ شہداء سے رنگین کر چکا۔ ہزاروں نوجوان توپوں کے لقمے بنا دیے گئے۔ لاکھوں درخت وحشت ناک پھانسیوں کا نظارہ دیکھ چکے۔

یہ سب کچھ ہو چکا مگر انگریزی فتنہ اور یوروپین دغل وفریب کا یہ اثر تھا کہ ہندوستان کے دارالحرب ہونے کے متعلق اب بھی شبہ تھا۔

چنانچہ مولانا سعدالدین صاحب کشمیری اور مولانا امان اللہ صاحب کشمیری نے ہندوستان کے دارالحرب ہونے کے متعلق حضرت گنگوہی قدس سرہ العزیز سے استفتاء کیا۔

جس کے جواب میں حضرت امام ربانی نے نہایت مبسوط اور مدلل فتویٰ فارسی زبان میں تحریر فرمایا۔ جس کی اشاعت کانگریسی وزارتوں سے پہلے ناممکن رہی، اور جیسے ہی (۱۹۳۷ء میں) کانگریس وزارت قائم ہوئی تو بازار کی چلنے والی چیز تصور کرکے اس کو ایسے بزرگ نے شائع فرمایا جن کا مسلک اس فتوے کے خلاف ہے، اور پھر آخر میں شمس الہدیٰ پٹنہ کے سابق پرنسپل نے ایک صفحہ کا بے معنی فتویٰ لگا کر مخمل میں ٹاٹ کا پیوند لگا دیا۔

امام ربانی رح سات صفحہ کی مفصل اور مدلل تحریر کے بعد بطور نتیجہ فرماتے ہیں:

اکنوں حال ہند را خود غور فرمائند کہ اجرائے احکام کفار نصاریٰ دریں جا بچہ قوت وغلبہ ہست۔ اگر ادنیٰ کلکٹر حکم کند کہ در مساجد جماعت ادا نکنید۔ ہیچ کس از امیر وغریب قدرت ندارد کہ ادائے آں نماید۔

اب ہندوستان کی حالت پہ آپ خود غور فرمائیے کہ اس جگہ کفار ونصاریٰ کے احکام کا اجرا کس قوت اور غلبہ کے ساتھ ہے اگر ایک ادنیٰ کلکٹر حکم کردے کہ مسجدوں میں جماعت نہ ادا کریں تو کسی بھی امیر یا غریب کی مجال نہیں ہے کہ مسجد میں جماعت ادا کر سکے۔

چند سطور کے بعد فرماتے ہیں:

بہر حال تسلط کفار بر ہند بدایں درجہ است کہ در ہیچ وقت کفار دار حرب زیادہ ازیں نبود۔ و ادائے مراسم اسلام از مسلمانان محض باجازت ایشان است و از مسلمان عاجز ترین رعایا کسے نیست ہنود را ہم رسوخ ست مسلمانان را نیست۔

بہر حال کفار کا تسلط ہندوستان پر اس درجہ ہے کہ کسی وقت بھی کفار کا کسی دار الحرب پر اس سے زیادہ غلبہ نہیں ہوتا۔ اور جو اسلامی رسومات اور شعائر مسلمان یہاں ادا کرتے ہیں وہ صرف ان کی اجازت سے کوئی رعایا مسلمانوں سے زیادہ عاجز نہیں۔ ہنود کو بھی کسی قدر رسوخ حاصل ہے۔ مسلمانوں کو وہ بھی نہیں۔

**نمبر ۲:** ہندوستان جب کہ مسلمانوں کا ملک تھا (انگریزوں نے اس کو غصب کیا اور دار الحرب بنایا تو انگریزوں کو نکالنا لامحالہ فرض ہوا۔ جواب نمبر ۱ کے بعد اس پر بحث کی حاجت نہیں رہتی۔

**نمبر ۳:** یعنی آزادئ وطن یا انگریزوں کے اخراج کی کیا صورت ہو، بیشک یہ مسئلہ قابل غور تھا اور زمانہ کی رفتار نے اس کو بہت زیادہ پیچیدہ بنا دیا تھا۔

صورت یہ ہے کہ جب تک ظاہری اسباب کی بناء پر اس درجہ قوت نہ ہو کہ فتح کی امید کی جا سکے۔ شرعی حیثیت سے اقدام کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔

اٹھارھویں صدی کے آغاز تک سرفروشوں کی کثرت سامانِ فتح ہوا کرتی تھی لیکن اب توپوں، رائفلوں وغیرہ جدید آلات حرب نے نوجوانوں اور سرفروشوں کے بجائے آلاتِ حرب اور فراہمی سرمایہ پر فتح و شکست کو منحصر کر دیا تھا۔ علاوہ ازیں ہندوستانیوں سے آلاتِ حرب چھین کر ان کو فنِ سپہ گری سے

قطعاً نابلد کر دیا گیا تھا۔

**نمبر ۴**: لیکن ان تمام مایوس کن حالات کے ہوتے ہوئے ان حضرات نے ہمت نہ ہاری۔ ایک دوسرا نقشہ جنگ تیار کیا گیا کہ ہندوستانی مسلمانوں کی زیادہ سے زیادہ تنظیم کرتے ہوئے دیگر ممالک سے امداد حاصل کی جائے اور ہندوستان کو آزاد کرایا جائے۔

**نمبر ۵**: پانچواں نمبر یہ کہ وطنی مطالبات اور ملکی ضروریات کے لیے کانگریس میں شریک ہونا جائز ہے یا نہیں؟

یہ وہ مسئلہ ہے جو ۱۸۸۹ء سے شروع ہو کر ۱۹۴۷ء تک طے نہیں ہو سکا اور جب تک انگریزی شہنشاہیت ہندوستان پر مسلط ہے ممکن نہیں کہ اس قسم کے مسئلے طے ہو سکیں۔

اس میں شک نہیں کہ کچھ علماء دیانت داری کے ساتھ عدم جواز کا فتویٰ دیتے ہیں۔ مگر اصولی غلطی یہ ہے کہ وہ ہندوستان کو یعنی دارالحرب کو دارالاسلام پر قیاس کیا کرتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مقدس حیات انفرادی اور اجتماعی زندگی کے ہر شعبہ میں رہنمائی فرماتی ہے۔

ہجرت کے بعد تک مکہ معظمہ دارالحرب رہا۔ آپ کی مقدس زندگی کا بیشتر حصہ اسی دارالحرب میں گزرا۔ ہندوستان کی سیاست پر بحث کرتے وقت سیرتِ مقدسہ کا یہی حصہ ہمارے سامنے رہنا چاہیے۔

سیرت مقدسہ کی مبسوط اور مستند کتابوں پر عمیق نظر رکھنے والے حضرات بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ قریش کی اندرونی رقابت نے کس طرح ظہور اسلام کے وقت قریش کو دو گروہ میں منقسم کر دیا تھا جن میں سے ایک گروہ جس کے لیڈر ابو طالب تھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہا۔ حالانکہ اس کے بہت سے افراد آخر تک مسلمان نہیں ہوئے، کیا یہ غلط ہے کہ انگریز کے مقابلہ پر مسلمانانِ ہند کا ہندوؤں سے تعلق وہی نوعیت رکھتا ہے جو مسلمانان مکہ کا قریش کے اس گروہ

کے ساتھ تھا۔

کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابوطالب کی پناہ میں نہیں تھے۔ کیا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ابن دغنہ کی پناہ نہیں لی۔ اور کیا رسول اللہ صلی اللہ ابوطالب کی وفات کے بعد مطعم بن عدی کی پناہ میں نہیں آئے۔ کیا اس عرصہ کے لیے قرآنِ پاک کے یہ احکام نہ تھے۔

| | |
|---|---|
| (الف) اِتَّبِعْ مَا اُوْحِیَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَ اَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِکِیْنَ۔ | تم اس وحی کی پیروی کرو جو تم پر تمہارے رب کی جانب سے نازل کی جا رہی ہے اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں اور مشرکین سے اعراض کرتے رہو۔ |

(ب) اعراض کی تفسیر دوسری آیت میں وارد ہوئی۔

| | |
|---|---|
| دَعْ اَذٰاھُمْ وَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ۔ | ان کی ایذا رسانی سے قطع نظر کرو اور اللہ پر بھروسہ رکھو۔ |
| کُفُّوْٓا اَیْدِیَکُمْ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ۔ | اپنے ہاتھوں کو روکے رکھو اور نماز کی پابندی کرو۔ |
| لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ | تمہارے لیے تمہارا دین اور میرے لیے میرا دین |

اور کیا یہ غلط ہے کہ دارالحرب کے لیے یہ تعلیمات آج تک بدستور قائم ہیں۔ منسوخ نہیں ہوئیں، تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو (حجۃ اللہ البالغہ) باب سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم تفسیر اتقان۔ سیرت ابن ہشام۔ طبقات ابن سعد وغیرہ۔ مزید توضیحات کے لیے ملاحظہ ہو: رسالہ جواز شرکت کانگریس وازالۂ شکوک۔

بہرحال دلائل کچھ بھی ہوں ہمیں اس وقت امام ربانی رح کا فتوی پیش کرنا ہے دلائل پر بحث کرنا موضوع کلام سے خارج ہے۔

# ہندوستان بالتحقیق دار الحرب ہے

## مولانا رشید احمد گنگوہی کا آخری فتویٰ

گزشتہ صفحات میں اس فتویٰ کا آخری پیراگراف جو خلاصۂ کلام و فتویٰ پر مشتمل ہے۔ نقل کیا جا چکا ہے۔ فتوے کی اہمیت کا تقاضا ہے کہ یہ مکمل نقل کیا جائے۔ حضرت گنگوہی رح کا یہ فتویٰ فارسی زبان میں تھا۔ اس کا اردو ترجمہ مولانا مفتی محمد شفیع دیوبندی مرحوم نے کیا تھا اور ۱۳۵۲ھ (۲۴-۱۹۲۳ء) میں دیوبند سے "فیصلۃ الاعلام فی دار الحرب و دار الاسلام" کے نام سے شائع کر دیا تھا، اور اب یہ فتویٰ حضرت گنگوہی" کے مجموعۂ افاداتِ عالیہ بہ عنوان "تالیفاتِ رشیدیہ" ادارۂ اسلامیات، لاہور (۱۹۸۷ء) میں شامل ہو کر شائع ہو گیا ہے۔ یہاں صرف اس کا اردو ترجمہ پیش کیا جاتا۔ فارسی متن اور حواشی بھی ترک کر دیے ہیں۔ فتوے کے اصلی فارسی متن اور اس پر محققانہ حواشی کے لیے تالیفات رشیدیہ سے رجوع کرنا چاہیے۔ (ابو سلمان شاہجہان پوری)

**سوال:** ۔ حضرات علماء کرام اور مفتیانِ اسلام کی خدمت میں عرض ہے کہ بہت سے احکام شرعیہ اس پر موقوف ہیں کہ دار الاسلام اور دار الحرب میں امتیاز کیا جاوے جیسا کہ حضرات علماء پر مخفی نہیں۔

پس اس مسئلہ میں حضرات علماء عصر کیا فرماتے ہیں کہ بلاد ہندوستان جو آج کل ہر طرح سے نصاریٰ کے تسلط و حکومت میں ہیں۔ احکام شرعیہ میں ان کو دار الحرب قرار دیا جائے گا یا دار الاسلام۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** ۔ پہلے یہ بات سمجھ لینا چاہیے کہ کسی ملک اور کسی شہر کے دار الاسلام یا دار الحرب ہونے کا مدار اس پر ہے کہ اس پر غلبہ اہلِ اسلام کا ہے یا کفار کا۔ بناء علیہ جو شہر مسلمانوں کے زیر حکومت ہے وہ دار الاسلام کہلائے گا، جیسا کہ جامع الرموز میں ہے:

"دار الاسلام ما يجري فيه حكم امام المسلمين وكانوا فيه آمنين ودار الحرب ما خافوا فيه من الكفرين" (انتهى)

"دار الاسلام وہ ملک ہے جس میں مسلمانوں کے امام کا حکم چلتا ہو، اور مسلمان اس میں مامون ہوں اور دار الحرب وہ ہے جس میں مسلمان کفار سے اپنے جان و مال کا خوف رکھتے ہوں"

اور درِ مختار میں ہے:۔

"سُئِلَ قارئُ الهداية عن البحر الملح امن دار الحرب او دار الاسلام اجاب انه ليس من احد القبيلتين لانه لا قهر لاحد عليه انتهى"

"قاری الہدایہ سے سمندر کے متعلق دریافت کیا گیا کہ وہ دار الحرب میں داخل ہے یا دار الاسلام میں تو انھوں نے جواب دیا کہ وہ دونوں میں سے کسی میں بھی داخل نہیں کیونکہ اس پر کسی کا (مکمل) قبضہ نہیں ہے"

اس عبارت کے نقل کرنے سے ہماری غرض یہ ہے کہ کسی ملک کے دار الاسلام یا دار الحرب ہونے کا مدار صرف اسلام یا کفر کے غلبہ پر ہے، اور اگرچہ سمندر کے بارہ میں قول راجح یہی ہو کہ وہ دار الحرب میں داخل ہے، لیکن ہر ایسے مقام کو جو اہلِ اسلام و کفار دونوں کا (برابر درجہ میں) مقہور ہو دار الاسلام ہی کہا جائے گا۔ کیوں کہ قاعدہ مشہور "الاسلام يعلو ولا يعلى (یعنی اسلام غالب رہتا ہے مغلوب نہیں ہوتا) اسی کا مقتضے ہے۔ مگر اس مقام کو دار الاسلام اسی شرط مذکور کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ بعض حکام اسلام کا قبضہ اور تسلط اس جگہ ہو ورنہ محض اس بنا پر کہ اس ملک میں مسلمان آباد ہیں یا وہ کفار کی اجازت سے شعائر اسلامیہ کو ادا کر سکتے ہیں اس ملک کو دار الاسلام نہیں کہہ سکتے۔ کیوں کہ کسی ملک میں محض مسلمانوں کے آباد ہونے اور باذن کفار شعائر اسلامیہ کو ادا کر سکنے کا کوئی اعتبار نہیں۔ اسی طرح کسی ملک میں کفار کا آباد ہونا یا شعائر کفر کا مسلمانوں کی اجازت یا اُن کی غفلت سے وہاں ظاہر کرنا اس ملک کے دار الاسلام ہونے میں کوئی فرق پیدا نہیں کرتا۔ اس لیے کہ ان دونوں صورتوں میں

غلبہ ان لوگوں کا نہیں پایا جاتا، اور مدار حکم غلبہ ہی ہے، محض وجود یا ظہور پر نہیں۔
یہی وجہ ہے کہ کفار اہل ذمہ، دار الاسلام میں مسلمانوں کی اجازت سے آباد رہتے ہیں اور اپنے شعائر کا اظہار بھی کرتے ہیں۔ مگر دار الاسلام اپنے حال پر دار الاسلام ہی رہتا ہے۔ اسی طرح مسلمان دار الحرب میں جاتے ہیں، اور اپنے شعائر کو بھی ظاہر کرتے ہیں۔ مگر صرف اتنی بات سے وہ ملک دار الحرب ہونے سے خارج نہیں ہو جاتا۔ کیا آپ نہیں دیکھتے کہ فخر عالم صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ سے پہلے جب کہ مکہ مکرمہ دار الحرب تھا۔ عمرۂ قضا میں صحابہ کرام کی ایک بڑی جماعت کے ساتھ مکہ معظمہ تشریف لے گئے اور جماعت و نماز و عمرہ وغیرہ شعائر اسلام کو اعلام کے ساتھ ادا فرمایا، اور اتنی بڑی جماعت آپ کے ساتھ تھی کہ کفار کو مقہور و مغلوب کر سکتی تھی۔ چنانچہ (عمرہ قضا سے پہلے) غزوہ حدیبیہ میں اسی قدر لشکر کے ساتھ یہ عزم ہو چکا تھا کہ مکہ معظمہ پر چڑھائی کر دی جائے (مگر پھر جب واقعات کی تحقیق سے حضرت عثمان غنیؓ کے قتل کی خبر غلط ثابت ہوئی تو اس عزم کو چھوڑ دیا گیا۔ الغرض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت اس قدر لشکر اپنے ساتھ رکھتے تھے جو کفار مکہ کو مغلوب کر سکتا تھا) مگر چونکہ یہ (مکہ کا داخلہ) اور شعائر اسلام کا اظہار باذن کفار تھا اس لیے ان تین روز میں مکہ معظمہ کو بحکم دار الاسلام نہیں سمجھا گیا بلکہ وہ بدستور دار الحرب رہا۔ کیونکہ یہ قیام مکہ اور اظہار اسلام اجازت کی بنا پر تھا غلبہ کی بنا پر نہ تھا۔

خلاصہ یہ ہے کہ قاعدہ کلیہ اس بات میں یہ ہے کہ دار الحرب وہ ہے جو مقہور کفار ہو اور دار الاسلام وہ جو مقہور اہلِ اسلام ہو۔ اگرچہ ایک دار میں دوسرے دار کے لوگ بھی بدوں غلبہ و قہر کے آباد ہوں (مثلاً دار الکفار میں کفار یا دار الحرب میں مسلمان بلا غلبہ و قہر آباد ہوں)۔
اور جس ملک پر دونوں فریق (اہلِ اسلام اور کفار) کا تسلط ہو وہ بھی دار الاسلام ہی سمجھا جائے گا۔ اس قاعدہ اور اصل کلی کو اچھی طرح ذہن نشین کر لینا چاہیے۔

کیوں کہ تمام مسائل متعلقہ اسی اصل سے نکلتے ہیں، اور اس باب کی تمام جزئیات اسی اصل کلی پر دائر ہیں)۔

## دارالحرب پر مسلمانوں کا قبضہ :

اس کے بعد ایک اور بات سُن لینا چاہیے وہ یہ کہ جو ملک اصل سے دارالحرب و دارالکفر تھا۔ پھر مسلمانوں نے اُس پر غلبہ پالیا، اور احکام اسلام کو وہاں جاری کر دیا۔ اُس کے متعلق تمام علماء کا اتفاق ہے کہ وہ ملک اب دارالاسلام ہوگیا۔ کیوں کہ اس میں مسلمانوں کا غلبہ اور قہر متحقق ہو گیا۔ اور اگرچہ کسی حیثیت سے کفار کا بھی کچھ غلبہ وہاں باقی ہو۔ تاہم بحکم الاسلام یعلوا ولا یعلی یہ ملک باتفاق دارالاسلام ہو گیا۔ جیساکہ پہلے اس کو واضح کر دیا گیا ہے، اور اس کے بعد یہ بھی ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ اگر مسلمانوں کا داخلہ اور احکام اسلامیہ کا اجراء اس ملک میں غلبہ کے ساتھ نہ ہو تو اس ملک کے دارالحرب ہونے میں کوئی فرق پیدا نہ ہوگا۔ ورنہ جرمن اور روس اور فرانس اور چین وغیرہ) جو نصاریٰ یا بت پرستوں کے قبضہ میں ہیں سب کے سب دارالاسلام کہلانے کے مستحق ہو جائیں گے، اور ساری دنیا میں کہیں دارالحرب کا نام و نشان نہ رہے گا۔ کیونکہ تمام ممالک کفار میں مسلمان باذن کفار احکام اسلامیہ کو ادا کرتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ تمام دنیا کو بحالت موجودہ دارالاسلام قرار دینا بالکل باطل ہے۔

## دارالاسلام پر کفار کا قبضہ :

اور جو ملک یا شہر دارالاسلام تھا پھر سب پر کفار نے غلبہ کر لیا۔ اگر وہاں سے اسلام کا غلبہ بالکل زائل ہوگیا تو وہ ملک اب دارالحرب کے حکم میں ہوگیا۔ اور اگر کفار کا غلبہ تو ہُوا مگر بعض حیثیات سے اُس میں اسلام کا غلبہ بھی باقی ہے تو اس کو اب بھی دارالاسلام ہی کہا جائے گا نہ کہ دارالحرب۔ اتنی بات پر سب ائمہ کا اتفاق ہے۔ البتہ اس میں کلام ہے کہ غلبہ اسلام کے بالکل زائل ہو جانے کی حد کیا ہے۔ سو اس میں صاحبین یعنی امام ابو یوسف و محمد رحمۃ اللہ علیہما فرماتے ہیں کہ جب کفار نے

علی الاعلان احکام کفر کو جاری کر دیا، اور مسلمان اپنے غلبہ وقدرت سے بلا اجازت کفار احکام اسلام کو جاری نہیں کر سکتے تو غلبہ اسلام بالکل مرتفع ہو گیا۔ اور یہ ملک بحکم دار الحرب ہو گیا۔ البتہ اگر دونوں فریق یعنی اہل اسلام و کفار اپنے اپنے احکام کو اپنے اپنے غلبہ اور قدرت سے علی الاعلان جاری کرتے ہوں تو ابھی تک اس سے غلبۂ اسلام بالکلیہ زائل نہیں ہوا، اور اس ملک کو دار الحرب نہیں کہہ سکتے۔ اور جب کہ کفار اپنے احکام کو غلبہ وتسلط کے ساتھ علی الاعلان جاری کرتے ہوں، اور مسلمان بلا اُن کی اجازت کے اپنے احکام علی الاعلان جاری رکھنے پر قدرت نہ رکھیں تو وہاں غلبۂ اسلام بالکل مرتفع اور زائل ہو گیا۔ اور قیاس اسی کا مقتضیٰ ہے جو حضرات صاحبین فرماتے ہیں، کیوں کہ جب کفار اس طرح مسلط ہو گئے کہ احکام کفر اپنے غلبہ سے علی الاعلان جاری کرتے ہیں اور اہل اسلام اس قدر عاجز و مغلوب ہو گئے کہ اپنے احکام جاری نہیں کر سکتے اور احکام کفر کو جو کہ اسلام کے لیے عار اور ننگ ہیں دور نہیں کر سکتے۔ تو اب کون سا درجہ اسلام کا باقی ہے کہ اس ملک کو دار الاسلام کہا جائے۔ بلکہ اس صورت میں تسلط اور غلبۂ کفار انتہا کو پہنچ گیا۔ اور یہ ملک بالفعل دار الحرب ہو گیا۔ آئندہ جو کچھ ہونا مقدر ہے وہ ہو رہے گا۔ مگر اس وقت اس کے دار الحرب اور مقہور کفار ہونے میں کوئی دقیقہ باقی نہیں رہا اور قدیم دار الحرب کی طرح کفار کا مغلوب و مقہور ہو گیا جیسا کہ بالکل ظاہر ہے۔ لیکن امام اعظم ابو حنیفہؒ نے نظر دقیق سے بطور استحسان کے یہ فرمایا ہے کہ جب تک غلبہ اسلام کے آثار میں سے کوئی چیز پائی جاتی ہے، یا استیلاء کفار میں ایسا ضعف محسوس ہو کہ مسلمانوں پر اس کا زائل کر دینا مشکل نہ ہو۔ اس وقت تک اس ملک پر دار الکفر ہونے کا حکم نہیں کرنا چاہیے۔ اسی بناء پر امام اعظمؒ نے اس ملک کے دار الحرب ہونے کے لیے دو شرطیں زائد فرما دیں۔

شرط اوّل :۔ ایک یہ کہ جس دار الاسلام پر کفار نے تسلط کیا ہے وہ دار الحرب کے ساتھ متصل ہو۔ اس کے اور دار الحرب کے درمیان کوئی ملک یا شہر دار الاسلام

حائل نہ ہو۔ کیوں کہ اس طرح دارالحرب کے ساتھ اتصال اور دارالاسلام سے انقطاع کی وجہ سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اب یہ ملک پوری طرح سے کفار کے قبضہ میں چلا گیا اور تسلط اور غلبہ اُن کا مستحکم ہو گیا، اور ان کے ہاتھوں سے چھڑانا اس کا مشکل ہو گیا۔

اور یہ مسئلہ اس کی نظیر ہے کہ اگر کفار مسلمانوں کے مال پر استیلاء و تسلط کر لیں تو اس کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ اس مال کو اپنے ملک میں لے جا کر مکمل قبضہ کر لیں۔ اس صورت میں تو یہ مال ان کی مِلک میں داخل سمجھا جائے گا۔ اور دوسری صورت یہ ہے کہ ہنوز اس مال کو اپنے ملک میں نہیں لے گئے اور احراز و قبضہ مکمل نہیں ہوا تو اس وقت تک اس کے مالک کی مِلک اُس سے منقطع نہیں ہوئی، اور کفار کی مِلک میں داخل نہیں ہوا۔ جیسا کہ تمام کتب فقہ میں یہ مسئلہ طے شدہ ہے۔ ہدایہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| "واذا غلبوا علیٰ اموالنا و احرزوھا بدارھم ملکوھا۔ انتھی" | "اور جب کفار ہمارے اموال پر غالب آ جائیں اور ان کو اپنے ملک میں لے جائیں تو وہ ان اموال کے مالک ہو جاتے ہیں" |

اور فرمایا ہے:۔

| | |
|---|---|
| "غیر ان الاستیلاء لا یتحقق الا بالاحراز بالدار لانہ عبارۃ عن الاقتدار علی المحل حالاً و مآلاً" | "مگر استیلاء کفار اس وقت تک متحقق نہیں ہوتا جب تک وہ ان اموال کو اپنے ملک میں نہ لے جائیں کیونکہ استیلاء کی حقیقت یہ ہے کہ کسی محل پر قبضہ بالفعل بھی ہو اور (بظاہر اسباب) وہ قبضہ باقی بھی رہ سکے" |

پس اسی طرح اگر کسی زمین یا کسی شہر پر کفار کا استیلاء و مکمل تسلط اس طرح ہو گیا کہ اس کا احراز دارالحرب کے ساتھ ہو گیا، اور احراز کی صورت زمین کے بارہ میں یہی ہو سکتی ہے کہ اس کا اتصال دارالحرب کے ساتھ ہو جاوے اور دارالاسلام سے منقطع ہو جاوے تو اس صورت میں وہ ملک بالکلیہ مقہور کفار ہو گیا، اور جب تک ایسا نہ ہو

تو اس پر استیلاء اہل اسلام باقی سمجھا جائے گا۔ اگرچہ استیلاء وتسلط ضعیف ہی ہو، اور بحکم "الاسلام یعلو ولا یعلی" اس کا مقتضیٰ یہ ہوگا کہ یہ ملک دارالاسلام باقی رہے۔ پس خلاصہ اس شرط کا بھی وہی غلبۂ کفار اور مغلوبیت اہلِ اسلام ہے جو ابتداء میں بطور قاعدہ کلیہ کے بیان کر دیا گیا ہے۔

شرط دوم: امام اعظمؒ کے نزدیک یہ ہے کہ حاکم اسلام نے جو امان مسلمانوں کو بسبب اسلام کے اور کفار رعایا کو بسبب ذمی ہونے کے دے رکھا تھا وہ امان زائل ہو جاوے کہ کوئی شخص اس سابقہ امان کی وجہ سے اب اپنے جان و مال پر مامون نہ رہے۔ یعنی جیسا کہ حاکم مسلم کے امن دے دینے کی وجہ سے سب بے خوف تھے کسی کو اس کی مجال نہ تھی کہ کسی کے جان و مال پر ظلم کرے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ ایسا امن بدون حاکم مسلم کے غلبہ اور قوت و شوکت کے حاصل نہیں ہو سکتا۔ پس اب یہ امان باقی نہ رہے، بلکہ بے کار ہو جاوے، اور باعث امن صرف وہ امان ہو جو غالب آنے والے کفار اپنے قانون کے موافق دیں۔ پس ظاہر ہے کہ جب تک حاکم مسلم کے امن کی وجہ سے موذی کا خوف رفع ہوتا رہے تو غلبہ و شوکت اس حاکم مسلم کا باقی سمجھا جائے گا۔ اور جب یہ کچھ باقی نہ رہے بلکہ کافرِ متغلب کے امن ہی پر نظر رہ جائے تو امان اوّل زائل ہو گیا۔

خلاصہ یہ ہے کہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک علی الاعلان اجراء احکام کفر کے بعد جب یہ دو شرطیں بھی پائی جائیں، اس وقت من کل الوجوہ غلبۂ کفار مانا جائے گا، اور غلبۂ اہل اسلام کو زائل و مرتفع سمجھا جائے گا۔ اس وقت ناچار اس ملک پر دارالحرب ہونے کا حکم کیا جائے گا۔

اہلِ عقل کو اس سے بھی معلوم ہو گیا کہ اس قول کا مدار بھی صرف قہر و غلبہ پر ہے، جس کی توضیح ابتداء میں بضمن قاعدہ کلیہ کر دی گئی ہے۔

اس کے بعد فقہاء کی روایات و عبارات سننی چاہیے کہ ان میں سے بعض سے بندہ کی تقریر مذکور کی دلیل حاصل ہوگی، اور بعض سے اس مسئلہ کے متعلق

روایات کی حقیقت واضح ہو جائے گی۔

عالمگیریہ میں ہے:-

قال محمد فی الزیادات انما یصیر دارالاسلام دارالحرب عند ابی حنیفة بوجوہ احدھا اجراء احکام الکفر علی سبیل الاشتھار وأن لا یحکم فیھا بحکم الاسلام والثانی ان تکون متصلۃ بدار الحرب لا یتخلل بینھما بلدۃ من بلاد الاسلام۔ الثالث ان لا یبقی مسلم اوذمی آمنا بامانہ الاول الذی کان ثابتا قبل استیلاء الکفار للمسلم باسلامہ وللذمی بعقد الذمۃ۔ وصورۃ المسئلۃ علی ثلثۃ اوجہ اما ان یغلب اھل الحرب علی دار من دورنا او ارتد اھل مصر وغلبوا واجروا احکام الکفر او نقض اھل ذمۃ العھد وتغلبوا علی دارھم ففی کل ھذا لا تصیر دارحرب الا بثلث شرائط۔ وقال ابویوسف

"امام محمدؒ نے زیادات میں فرمایا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک دارالاسلام کا دارالحرب ہونا چند وجوہ پر ہے۔ ایک یہ کہ احکام کفر کا علی الاعلان جاری کرنا اس طور پہ کہ اسلام کے احکام حکم نہ رہیں (یعنی ان کے مطابق فیصلے نہ کیے جائیں)، اور دوسرے یہ کہ وہ دارالحرب کے ساتھ متصل ہو جاوے۔ اُن کے درمیان کوئی شہر دارالاسلام کا حائل نہ ہو۔ تیسرے یہ کہ کوئی مسلمان اور کوئی ذمی کافر اپنے اُس امان سابق کی ساتھ مامون ومحفوظ نہ رہ سکے جو اُس کو غلبۂ کفار سے پہلے بحیثیت مسلمان ہونے کے یا بحیثیت عہد ذمہ کے حاصل تھا اور صورت دارالحرب بننے کی تین ہیں۔ ایک یہ کہ اہل حرب ہمارے دارالاسلام پر غالب آجائیں۔ دوسرے یہ کہ (معاذ اللہ) کسی شہر کے مسلمان مرتد ہو کر شہر پر غالب آجائیں اور احکام کفر جاری کر دیں۔ تیسرے یہ کہ ذمی کافر جو مسلمانوں کی رعایا بن کر رہتے تھے، عہد شکنی کر کے باغی ہو جاویں اور دارالاسلام پر غالب آجائیں۔ لیکن ان تمام صورتوں میں دارالاسلام

| | |
|---|---|
| رحمة الله عليه ومحمد رحمة الله عليه بشرط واحد لا غير وهو اظهار احكام الكفر وهو القياس ۔ انتہٰی | اُس وقت تک دارالحرب نہ ہوگا جب تک تین شرطیں (مذکورہ) نہ پائی جاویں۔ اور امام ابویوسفؒ و محمدؒ فرماتے ہیں کہ صرف ایک شرط متحقق ہونے سے دارالحرب کا حکم کردیا جائے گا اور وہ شرط یہ ہے کہ احکام کفر کو علی الاعلان جاری کردیں اور قیاس اسی کا مقتضی ہے۔ آہ |

اور جامع الرموز میں ہے :

| | |
|---|---|
| فاما صیرورتها دارالحرب فعنده بشرائط احدها اجراء احکام الکفر اشتهارًا بان یحکم الحاکم بحکمهم ولا یرجعون الی قضاة المسلمین کما فی البحر و الثانی اتصال بدارالحرب بحیث لا یکون بینهما بلدة من بلاد الاسلام ما یلحقهم المدد منها الخ | "لیکن دارالاسلام کا دارالحرب ہوجانا سو یہ امام اعظمؒ کے نزدیک تین شرطوں پر موقوف ہے، ایک اجراء احکام کفر علی الاعلان اس طرح کہ حکام وقت کفار کے حکم کو جاری کریں اور لوگ مسلمان قاضیوں کی طرف مراجعت نہ کرسکیں جیسا کہ بحرالرائق میں مذکور ہے، دوسرا اس کا دارالحرب کے ساتھ ایسا متصل ہوجانا کہ کوئی شہر اسلامی شہروں میں سے درمیان میں حائل نہ رہے جس سے مسلمانوں کو مدد پہنچ سکے۔" |

جامع الرموز کی اس روایت سے دو امر واضح ہوئے، اول یہ کہ احکام اسلام کے جاری کرنے سے مراد یہ ہے کہ غلبہ اور قوت کے ساتھ احکام اسلام جاری کیے جائیں (نہ کہ مطلقاً ادائے جماعت و جمعہ باذنِ کفار) کیوں کہ جامع الرموز کی عبارت یں ہے : یحکم بحکمهم ولا یرجعون الی قضاة المسلمین ۔یعنی قضاۃ مسلمین کو کسی قسم کی شوکت و قعت نہ رہے کہ لوگ ان کی طرف رجوع کرسکیں ۔ اسی طرح

مسلمانوں کا دارالحرب میں احکام اسلام کا جاری کرنا اُسی صورت میں اس کو دارالاسلام بنا سکتا ہے جب کہ یہ اجرا اور احکام علی الاعلان اپنے غلبہ و تسلط کے ذریعہ ہو جیسا کہ بالکل ظاہر ہے۔

بہرحال حکم اسلام اور حکم کفر دونوں بطریق غلبہ معتبر ہیں نہ کہ محض ادا بطریق اظہار۔

دوسری بات جامع الرموز کی عبارت سے یہ مستفاد ہوئی کہ دارالحرب کے ساتھ متصل ہونے کی جو شرط امام صاحبؒ کے نزدیک ضروری ہے، اس کا مطلب بھی وہی قوت و غلبہ ہے۔ کیونکہ دارالحرب کے ساتھ متصل ہو جانے کی صورت میں مسلمانوں کو مدد نہیں پہنچ سکتی ہے بخلاف اُس صورت کے کہ دارالحرب سے انقطاع ہو تو مسلمانوں کو استخلاص دارالاسلام میں پہنچنے کا احتمال قریب ہے۔ اس لیے ابھی تک قوت اسلام کو باقی سمجھا جائے گا۔

اور خزانۃ المفتین میں ہے کہ کوئی دارالاسلام اس وقت تک دارالحرب نہیں بن سکتا جب تک کہ اس میں احکام کفر علی الاعلان جاری نہ ہو جائیں، اور وہ ملک دارالحرب کے ساتھ متصل نہ ہو جائے کہ اس کے اور دارالحرب کے درمیان کوئی شہر بلاد مسلمین میں سے باقی نہ رہے، اور یہ کہ کوئی مسلمان یا ذمی رعایا امان سابق کے ساتھ اب مامون و محفوظ نہ رہ سکے۔ بلکہ ہر مسلمان اور ذمی کو اس ملک میں بسر کرنا بغیر امان دینے کفار کے نہ ہو سکے۔ الخ

اور فتاویٰ بزازیہ میں ہے سید امامؒ فرماتے ہیں کہ آج کل جو شہر کفار کے قبضہ میں ہے بلاشبہ وہ ابھی تک دارالاسلام ہیں کیوں کہ ان میں احکام کفر ظاہر نہیں ہوئے بلکہ قضاۃ و حکام وہاں مسلمان ہیں۔ تو اب یہ دیکھنا چاہیے کہ عبارت مذکورہ میں ان شہروں کے دارالاسلام ہونے پر یہ دلیل لاتے ہیں کہ حکام و قضاۃ وہاں مسلمان ہیں جس کی وجہ سے احکام اسلام ان میں بدستور سابق باقی ہیں۔ دلیل میں یہ نہیں فرمایا کہ لوگ یہاں نماز پڑھتے ہیں اور جمعہ قائم کرتے ہیں۔ کیوں کہ اجرائے احکام سے مراد وہی اجراء ہے جو بطور غلبہ و شوکت کے ہو، نہ یہ کہ اپنے دین کے مراسم و شعائر

کو حاکم کافر کی رضا و اجازت سے ادا کیا جائے۔ اور درمختار میں ہے:

"معراج الدرایہ میں بسوط سے نقل کیا ہے کہ وہ شہر جو کفار کے قبضہ میں ہیں، دارالاسلام ہیں۔ دارالحرب نہیں کیوں کہ انھوں نے ان شہروں میں احکام کفر جاری نہیں کیے بلکہ وہاں ایسے حکام اور قاضی موجود ہیں جن کو مسلمانوں نے منتخب کر کے حاکم بنایا ہے اور وہ اُن کی بضرورت و بلاضرورت اطاعت کرتے ہیں۔ اور ہر ایسا شہر جس میں مسلمانوں کی طرف سے کوئی والی مقرر ہو اُس کے لیے اقامت جمعہ وشعائر اسلامیہ اور حدود و قصاص اور احکام و قضاۃ کا مقرر کرنا سب جائز ہیں۔ کیوں کہ ان پر امیر مسلم حاکم ہے اور اگر خود کفار ہی نے کسی مسلمان کو حاکم بنا دیا تب بھی مسلمانوں کے لیے جائز ہے کہ اُس کی زیر حکومت جمعہ وغیرہ قائم کریں، اور مسلمانوں کے اتفاق و راضی سے قاضی بن سکتا ہے۔ اور (دارالحرب کے) مسلمانوں پر واجب ہے کہ کوئی والی مسلم تلاش کریں (اور اپنے معاملات کا رجوع اس کی طرف کریں) انتہی۔"

اور اسی معراج الدرایہ میں ہے کہ میں کہتا ہوں کہ اس سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ ملک شام میں جو پہاڑ "ایتم اللہ" اور اس کے متعلقہ بعض شہر ہیں سب کے سب بلاد اسلام ہیں کیوں کہ ان کے حکام اگرچہ قوم دروز یا نصاریٰ ہیں لیکن وہ سب ہمارے مسلم حکام کے تابع ہیں اور اُن کی طرف سے قضاۃ و حکام مقرر ہیں، اور چاروں طرف سے بلاد اسلام اُن کے اس طرح محیط ہیں کہ جب ہمارے حکام دادلوالا مرچاہیں تو وہاں اپنے احکام نافذ کر سکتے ہیں۔ انتہی۔

ان دونوں روایتوں سے واضح ہو گیا کہ غلبہ کفار کے بعد کسی ملک کے دارالاسلام باقی رہنے کے لیے جو اجراء احکام اسلام شرط ہے، اس سے یہی مراد ہے کہ بطریق غلبہ و شوکت احکام اسلام جاری ہو سکتے ہوں۔ اسی طرح دارالحرب میں احکام اسلام کا اجراء جب اُس کے دارالحرب ہونے کو زائل کر سکتا ہے جب کہ یہ اجراء احکام بطریق غلبہ و قوت ہو نہ یہ کہ دارالحرب کا حاکم اپنی اجازت سے احکام اسلام جاری کرا دے۔

حاصل یہ ہے کہ امام اعظمؒ کے نزدیک مذکورہ سابقہ تین شرطوں سے اور صاحبین رحمہ کے نزدیک شرط واحد یعنی اجراء احکام اسلام سے مقصود ایک ہی چیز ہے، یعنی وجود غلبہ و قوت اگرچہ بعض وجوہ سے ہو۔ لیکن علماء اسلام میں کوئی شخص بھی اس کا قائل نہیں کہ کفار کے ملک میں اگر کوئی شخص اُن کی صریح اجازت سے یا اُن کی چشم پوشی کی وجہ سے شعائر اسلام کا اظہار کرے تو یہ ملک دارالاسلام ہو جائے گا۔ حاشا و کلا۔ کیونکہ ایسا خیال بالکل تفقہ سے دُور ہے۔

**حالتِ ہندوستان :-** اور جب یہ مسئلہ (کلی طور پر) متحقق ہو چکا تو اب ہندوستان کی حالت پر خود غور کر لیں کہ اس جگہ کفار نصاریٰ کے احکام کا اجراء کس قوت و غلبہ کے ساتھ ہے کہ اگر کوئی ادنیٰ کلکٹر یہ حکم کر دے کہ مساجد میں جماعت ادا نہ کرو تو کسی امیر و غریب کی مجال نہیں کہ ادا کر سکے۔ اور یہ جو کچھ ادائے جمعہ و عیدین اور عمل (بعض) قواعد شرعیہ پر جو کچھ ہو رہا ہے محض ان کے قانون کی وجہ سے کہ انھوں نے یہ حکم جاری کر دیا ہے کہ ہر شخص اپنے اپنے مذہب میں آزاد ہے، کسی کو اُس سے مزاحمت کا حق حاصل نہیں۔

اور سلاطینِ اسلام کا دیا ہُوا امن جو یہاں کے رہنے والوں کو حاصل تھا اب اُس کا کہیں نام و نشان نہیں۔ کون عقلمند کہہ سکتا ہے کہ ہمیں جو امن شاہ عالم نے دیا ہوا تھا آج بھی ہم اُسی امن کے ذریعے مامون بیٹھے ہوئے ہیں۔ بلکہ امن جدید کفار سے حاصل ہوا ہے، اور اسی نصاریٰ کے دیے ہوئے امن کے ذریعہ تمام رعایا ہندوستان میں قیام پذیر ہے۔ لیکن اتصال بدارالحرب سو یہ ممالک و اقالیم عظیمہ کے لیے شرط نہیں بلکہ گاؤں اور شہر وغیرہ کے لیے شرط ہے جس کا مقصد صرف یہ ہے کہ وہاں سے مدد پہنچنا آسان ہے، اور اگر کوئی کہے کہ اگر شاہ کابل یا شاہ روم کی طرف سے مدد پہنچ جائے تو کفار کو ہندوستان سے نکال سکتے ہیں مگر حاشا و کلا یہ بالکل صحیح نہیں بلکہ ان کا اخراج ہندوستان سے سخت مشکل ہے، بہت بڑے جہاد اور عظیم الشان سامانِ جنگ کو چاہتا ہے۔ بہرحال تسلط کفار کا ہندوستان پہ اس درجہ میں ہے کہ کسی وقت

بھی کفار کا تسلط کسی دارالحرب پر اس سے زیادہ نہیں ہوتا۔ اور شعائر اسلامیہ جو مسلمان یہاں ادا کرتے ہیں وہ محض اُن کی اجازت سے ہے، ورنہ مسلمانوں سے زیادہ عاجز رعایا کوئی نہیں ہے۔ ہندوؤں کو بھی ایک درجہ کا رسوخ حکومت میں حاصل ہے، مسلمانوں کو وہ بھی نہیں۔ البتہ ریاست ٹونک اور رامپور اور بھوپال وغیرہ کہ وہاں کے حکام باوجود مغلوبِ کفار ہونے کے اپنے احکام کو جاری رکھتے ہیں، ان کو دارالاسلام کہا جا سکتا ہے جیسا کہ درمختار وغیرہ کی روایات سابقہ سے مستفاد ہوتا ہے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

بندہ رشید احمد گنگوہی

الحمد للہ والمنۃ کہ رسالہ دارالحرب کا ترجمہ اردو تمام ہوا، حق تعالیٰ اس کو بھی اصل کے ساتھ مقبول و نافع فرمائے آمین۔ والحمد للہ بعزتہ وجلالہ تتم الصالحات۔

بندہ محمد شفیع دیوبندی عفا اللہ عنہ

